بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَحْدَہٗ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنْ لَّا نَبِیَّ بَعْدَہٗ وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہِ الْمُتَأَدِّبِیْنَ بِاٰدَابِہٖ اما بعد کہتا ہے ضعیف عباد اللہ الصمد خادم علماء الحرمین الشریفین والہند محمد برکت اللہ بن غلام رسول تجاوز اللہ عن سیاتہما چونکہ شہر سورت اور اُسکے اطراف کے لوگونکو عربی اور فارسی کا علم کم ہے اور اکثر کتابیں علم دین کی انہیں دو زبانوں میں ہیں۔ اور علم کی فضیلت کسی عاقل پر پوشیدہ نہیں۔ دیکھئے رسول اکرم صلی اللہ علیہ والہ وسلم کو باوصف آپکے تمام علمائے جہانسے زیادہ تر عالم ہونے کے حکم الٰہی ہوا کہ وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا ط اور کہہ اے رب میرے زیادہ دے مجھکو علم۔ پس معلوم ہوا کہ علم سے بڑھکر کوئی اور چیز اگر ہوتی تو آپ کو اُسکی یاد کی مانگنے کا حکم ہوتا۔ اسی سبب سے بندیکو خیال ہوا کہ رسالہ متبرکہ **چہار باب اہل اللہ** رحمۃ اللہ تعالٰی علی مؤلفہ کا ترجمہ اردو زبان میں کردوں کیونکہ یہ رسالہ جامع ہے مقاصد ضروریکا۔ اور اس میں عقائد اور مسائل فقہ و طرق ذکر و شغل اور توجہ الی اللہ تعالٰی کے موجود ہیں۔ اور بندے کے شاگردوں میں سے **حاجی اسمٰعیل اشرف صاحب** راندیری زیادہ تر باعث اس کارِ خیر کے ہوئے کہ اس میں بزرگونکے کلام کا فیض عموماً پہنچیگا۔ اللہ تعالٰی انکو اس کوشش کی جزائے خیر دے۔ اور میری اور انکی اولاد اور مومنین کو اس سے فائدہ مند کرے۔ یا اللہ اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل اور اُنکے اولیائے اُمت کی برکت سے خصوصاً سیدنا و شیخنا سید محی الدین عبد القادر الجیلی رضی اللہ تعالٰی عَنْہُ وَ اَرْضَاہُ عَنَّا کی حرمت سے اس ترجمے کو قبول فرما اور مترجم کی مغفرت کا سبب گردان اور مومنین کو اُسکے مطالعے سے کامیاب کر۔ وصلی اللہ تعالٰی علی خیر خلقہ سیدنا محمد والہ وصحبہ اجمعین

# باب پہلا اہل سنت و جماعت کی عقیدوں کے بیان میں

عقیدہ ۱ - جاننا چاہیے کہ عالم یعنی ماسوی اللہ تعالیٰ اپنے سب اجزا میں نو پیدا ہے یعنی پہلے کچھ نہ تھا بعد اسکے یہ سب آسمان و زمین انس و جن ملائکہ اور درندے پرندے وغیرہ پیدا ہوئے۔ اور یہ بات ظاہر ہے کہ ہر نو پیدا کا ایک پیدا کرنیوالا ضرور ہے اور پیدا کرنیوالا عالم کا اللہ تعالیٰ ہے کہ وہ بیچون و بیچگون و بیمانند ہے - نہ وہ جسم ہے نہ جوہر اور نہ عرض نہ معدود ہے نہ محدود و نہ جز ہے نہ کل نہ زمان میں ہے نہ مکان میں نہ اسکا کوئی ضد ہے اور نہ ند نہ اُسکا کوئی مددگار ہے اور نہ قوت دینے والا نہ اُسکا کوئی مثل ہے لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ پاک و پاکیزہ ہے جمیع صفات نقص و زوال سے اور متصف ہے تمام صفات کمال سے۔

فائدہ جوہر وہ چیز ہے جو اپنے وجود میں محتاج کسی محل کی نہو جیسے انسان و بہایم وغیرہ۔ عرض وہ چیز ہے جو اپنے وجود میں محتاج کسی محل کی ہو جیسے سیاہی سپیدی سرخی وغیرہ کہ یہ چیزیں بدون کسی محل و مکان کے اکیلی نہیں پائی جاتیں جسم وہ چیز ہے کہ جسکے لئے لمبا و چوڑا گہرا ہو جیسے آدمی کا جثہ یا لکڑی وغیرہ ضد مخالف کو کہتے ہیں ند مثل کو کہتے ہیں عقیدہ ۲ صفات اللہ جل جلالہ و عم نوالہ کے نہ عین اُس کی ذات کے ہیں نہ غیر۔ اللہ سبحانہ ازلی ہے بغیر ابتدا کے یعنے اُسکا شروع نہیں اَبدی ہے بغیر انتہا کے یعنے اُس ذات پاک کے لئے نہایت و اختتام نہیں وہ زندہ ہے ہرگز نہ مریگا سنتا ہے نہ مخلوق کے سے کانوں سے۔ دیکھتا ہے نہ مخلوق کی سی آنکھوں سے۔ بولتا ہے نہ مخلوق کی سی زبان سے۔ سب چیزوں کو جانتا ہے اور سب چیز پر قادر ہے۔ جو کچھ کرتا ہے وہ کرتا ہے جسکو دیتا ہے وہ دیتا ہے روزی کا دینے والا ہر چیز کا پیدا کرنیوالا وہی ہے اُسکا سا کوئی نہ آسمان میں ہے نہ زمین میں عقیدہ ۳ کلام پاک اُس پروردگار کا قدیم ہے اُس کی ذات میں قایم ہے پیدایش و ایجاد کو اُس میں دخل نہیں اور نہ وہ آواز و حرف کے قبیل سے ہے۔ قرآن مجید کہ کلام اللہ جلشانہ کا ہے وہ بھی قایم اُسکی ذات میں ہے یہ الفاظ اور خطوط جو ہماری زبان اور ہاتھ سے نکلتے ہیں اسپر دلالت کرتے ہیں عقیدہ ۴

افعال بندونکے کیا اچھے کیا بُرے سب کا پیدا کرنے والا اللہ سبحانہ ہے۔ کاسب یعنی کمانے
والے بندے ہیں نیک کام سے خدائے تعالیٰ راضی ہے بد سے ناخوش ہیں۔ نیک کام
کی جزا اور بُرے کام کی سزا ہماری قدرت کسب کے ساتھ متعلق ہے عقیدہ ۵ انبیا صلوات اللہ
وسلامہ علیہم بندے خدا کے ہیں اللہ سبحانہ نے اُنکو اپنے احکام پہنچانے کے لیئے
بندوں کی طرف بہیجا ہے تاکہ اُسکے اوامر و نواہی کو بے کم و کاست پہنچائیں اور اُنکو معجزات
عنایت کیئے تاکہ اُنکی نبوت پر دلیل ہوں۔ سب انبیا سے پہلے آدم علیہ السلام ہیں اور آخر
سب کے ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور درمیان ان دو پیغمبروں کے
بہت سے پیغمبر ہیں کہ بعض کا مرتبہ زیادہ ہے بعض سے اور سب سے بڑھکر درجہ ہمارے سردار
حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے عقیدہ ۶ فرشتے بندے اللہ تعالیٰ کے ہیں اُنکو جو کچھ حکم پروردگار
کی طرف سے ہوتا ہے اُسے بجا لاتے ہیں کسی کام میں اُس کی نافرمانی نہیں کرتے وہ مجرد ہیں
نورانی یعنی اُنکے لیئے جثہ مثل انسان و بہایم وغیرہ کے نہیں نہ وہ مرد ہیں نہ عورت عقیدہ ۷
جتنی کتابیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبروں پر بہیجیں سب حق ہیں۔ توریت حضرت موسیٰ پر
اور انجیل حضرت عیسیٰ پر اور زبور حضرت داؤد پر اور صحیفے حضرت ابراہیم اور بعض اور پیغمبروں پر
اور قرآن مجید حضرت محمد پر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وعلیہم اجمعین اور جاننا چاہیئے کہ قرآن شریف
سب اگلی کتابوں کے احکام کا ناسخ ہے عقیدہ ۸ روز قیامت حق ہے اور اُس کی جتنی کہ
علامتیں اور نشانیاں احادیث صحیحہ میں وارد ہیں سب حق ہیں مثل اُترنے حضرت عیسیٰ علیٰ
نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے آسمان سے اور نکلنے دابۃ الارض اور یاجوج ماجوج کے
اور طلوع ہونا آفتاب کا مغرب سے عقیدہ ۹ بعد حشر کے سب مومنونکو اللہ تعالیٰ کا دیدار
نصیب ہوگا یعنے اُسکے جمال باکمال کو اپنی آنکھوں سے ایسے طور پر دیکھینگے کہ وہ
پروردگار نہ کسی جہت شرق و غرب وغیرہ میں ہوگا نہ کسی جگہ و مکان میں۔ جیسا اب وہ
پاک ہے ان چیزوں سے ویسا ہی اُسوقت بھی ہوگا عقیدہ ۱۰ بعد موت کے سب
کافروں کو اور بعضے مومن گنہگار کو قبر میں عذاب ہوتا ہے اور نیک مومن کو لذت
اور راحت ہوتی ہے عقیدہ ۱۱ بعد دفن کے دو فرشتے قبر میں ہر مردے کے پاس

آتے ہین ایک کا نام منکر بفتح کاف ہے اور دوسرے کا نام نکیر یہ دونون مردے
سے سوال کرتے ہین کہ کون خدا ہے اور کون رسول اور کیا قرآن ہے پس مسلمان
جواب صحیح دیتا ہے تو اسپر نعمت و راحت ہوتی ہے اور کافر جواب مین کہتا ہے کہ مین نہین
جانتا جیسا لوگ کہا کرتے تھے ویسا ہی مین بھی کہا کرتا تھا پس اسپر عذاب ہوتا ہے۔ اور
مومن گنہگار کو اللہ تعالی بسبب اسکے گناہون کے چاہے عذاب کرے یا بخشدے ہر حال
آخرکار اسکو بھی آرام ملیگا عقیدہ ۱۲ بعد حشر کے نامۂ اعمال ہر شخص کو دکھایا جاویگا اور سب
کو پل صراط پر سے گذرنا ہوگا۔ وہ پل جہنم پر ہے باریک زیادہ بال سے اور تیز زیادہ تلوار سے
نیک لوگ اسپر سے مثل چمکتی بجلی اور تیز ہوا اور دوڑتے گھوڑے کے گذر جاوینگے اور بعض مسلمان
گنہگار اسپر سے گرتے پڑتے گذرینگے اور بعض گنہگار پل کے جہنم مین گرینگے پھر شفاعت
سے نکالے جائینگے۔ اور کفار سب کے سب پل سے جہنم مین گرینگے۔ نعوذ باللہ تعالی
منہا۔ عقیدہ ۱۳ بندون کے اعمال تولنے کے لئے قیامت مین ترازو کا قایم ہونا اور
برے اور بھلے اقوال و افعال کی پرسش اور حوض کوثر جسکے ساقی حضرت محمد صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم ہونگے یہ سب چیزین حق اور راست ہین عقیدہ ۱۴ دوزخ برون کی سزا کے
لئے اور جنت نیکونکی جزا کے لئے اللہ تعالی نے پیدا کی ہے بالفعل موجود ہے جنت
مین حورین اور محلات وغیرہ اور ہزارون طرح کی نعمتین اور دوزخ مین بچھو سانپ
وغیرہ اور ہزارون مصیبتین موجود ہین۔ نہ ان دونون مکانون کو فنا ہے اور نہ ان کے
اندر کے لوگونکو موت عقیدہ ۱۵ اللہ سبحانہ شرک کو ہرگز نہ بخشے گا اور سوا اسکے جس
گناہ کو چاہے گا بخشیگا اور جسے نہ چاہیگا نہ بخشے گا خواہ وہ گناہ چھوٹا ہو یا بڑا عقیدہ ۱۶
گناہ کتنا ہی بڑا ہو مگر شرک نہو تو اسکے سبب سے آدمی ایمان سے نہین نکلتا یعنی کافر
نہین ہوتا عقیدہ ۱۷ اصل ایمان یعنی دل کی تصدیق اور سچ جاننا توحید کا نہ بڑھتا ہے
نہ گھٹتا ہے کمی زیادتی اعمال مین ہے عقیدہ ۱۸ گناہ کبیرہ اکثر اقوال کے موافق بارہ
ہین۔ پہلا شرک ہے یعنی اللہ جل جلالہ وعم نوالہ کے ساتھ غیر کو شریک سمجھنا عبادت کے
استحقاق مین یا قدیم اور ازلی ہونے مین یا غیب دانی مین بغیر وحی و الہام کے یا ذات

ہیں یا مارنے جلانے میں یا پیدا کرنے میں اور سوا اسکے جو صفات مخصوصہ جناب باریتعالیٰ ہیں اُن میں کسی کو شریک سمجھنا یہ سب گناہوں سے بڑا گناہ ہے اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو اس سے بچائے دوسرا کسی کو بے سبب شرعی قتل کرنا۔ تیسرا۔ نیک عورت پر زنا کی تہمت لگانا چوتھا زنا کرنا پانچواں جسوقت بادشاہ مسلمان مومنوں کو ساتھ لیکے کفار سے لڑتا ہو اُسوقت لڑائی سے بھاگنا چھٹا جادو کرنا ساتواں یتیم کا مال کھانا آٹھواں ماں باپ کو ایذا دینا نواں حرم میں گناہ کرنا یعنی خانہ کعبہ کے حرم میں جسکی حد کتب حدیث و فقہ میں مبیّن ہے اُس میں گناہ کرنا۔ اگرچہ صغیرہ ہو کیونکہ وہ بھی اُس مقام میں ہونے سے کبیرہ ہے دسواں سود کھانا گیارہواں چوری کرنا بارہواں شراب پینا اور جوا کھیلنا۔ عقیدہ[۱۹] اللہ سبحانہ پر یہ امر لازم نہیں کہ جو چیز بندے کے حق میں بہتر ہو وہ کرے۔ اگر یہ لازم ہوتا تو کسیکو فسق و فجور میں مبتلا نہ کرتا سب کا دل نیک کام کی طرف پھیرتا عقیدہ[۲۰] دوزخ میں کفار ہمیشہ رہینگے اور بعض مسلمان گنہگار بقدر اپنے اعمال کے جلیں گے اور آخر کار بہشت میں جائینگے عقیدہ[۲۱] انبیا و اولیا و صلحا دوزخی مسلمانوں کے حق میں شفاعت کرینگے اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اُنکی شفاعت قبول فرمائیگا۔ عقیدہ[۲۲] افضل الناس بعد سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے حضرت ابوبکر صدیق ہیں اور بعد اُنکے حضرت عمر فاروق اُنکے بعد حضرت عثمانؓ اُنکے بعد حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم و رضوا عنہ اور خلافت بھی اسی ترتیب سے ہے عقیدہ[۲۳] خلافت راشدہ بعد رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے تیس برس تک رہی بعد اُسکے بادشاہی ہوئی عقیدہ[۲۴] دس آدمی یقیناً بہشتی ہیں جنکے حق میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بشارت دی تھی اور وہ چاروں خلیفہ اور زبیرؓ اور طلحہؓ اور عبدالرحمٰنؓ بن عوف اور سعدؓ بن ابی وقاص اور سعیدؓ بن زید اور ابو عبیدہ بن الجراح ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔ ایسا ہی سیدتنا فاطمہ زہرا اور حضرت امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہم کو بہشتی سمجھنا چاہیے علی ہذا القیاس اور جس جسکے حق میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بہشتی ہونیکی بشارت دی ہے جیسے اہلِ بدر اور اہلِ بیعت رضوان رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین ان سب کو بہشتی جاننا

چاہیئے عقیدہ[۲۵] صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے حق میں سوائے کلمۃ الخیر کے زبان نکھولنا چاہئے
اسلئے کہ محبت انکی عین محبت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے۔ اور بغض انکا بغض
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے لہذا انکے درمیاں جو کچھ جھگڑا ہوا ہو اُسکو نہ سنے نہ
دیکھے بلکہ سب سے محبت اور اعتقاد نیک رکھے اور اُنکے معاملات حسن ظن کے ساتھ
اللہ تعالیٰ پر حوالہ کرے۔ آپ خود اُنکے باب میں کچھ حکم نہ لگاوے۔ اور سخت ترحماقت
اُن فرقوں کی ہے جنہوں نے اصحاب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو گالیاں دینے
اور لعنت کرنے کو اپنا مذہب قرار دیا ہے اور پھر امیدوار اجر عظیم کے رہتے ہیں۔ اور ایسی
بزرگوں کی عداوت کو موجب حصول سعادت سمجھتے ہیں۔ عیاذاً باللہ تعالیٰ من ذالک
قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی تِلْکَ اُمَّۃٌ قَدْ خَلَتْ لَہَا مَا کَسَبَتْ وَلَکُمْ مَّا کَسَبْتُمْ وَلَا تُسْئَلُوْنَ
عَمَّا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ یعنی وہ ایک جماعت تھی گذر گئی انکا ہوا جو کما گئے اور تمہارا ہے جو تم
کماؤ اور تم سے پوچھ نہیں اُنکے کام کی عقیدہ[۲۶] کرامات اولیا اور خرق عادات اصفیا جیسے
لپیٹنا اور پھیلانا زمین وزمان کا یا مُردے کا زندہ کرنا حق ہے۔ حضرت سیدنا عبدالقادر جیلانی
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اس قسم کے خوارق بہت ظہور میں آئے لیکن کوئی ولی نبی کے
درجے کو نہیں پہنچا۔ ولی وہ ہوتا ہے جو تابع شریعت کا ہو اور خلاف شرع سے طبعاً متنفر
ہو عقیدہ[۲۷] کوئی عاقل بالغ اگرچہ ولی ہوجائے لیکن اُس درجے کو نہیں پہنچا کہ احکام
شرعیہ سے اُسکا ذمہ پاک ہو بغیر اُنکے ادا کرنے کے اگر استطاعت کام کی رکھتا ہو۔
عقیدہ[۲۸] ہر نیک و بد کے پیچھے اقتدا نماز میں کرنا چاہیئے۔ علی ہذا ہر نیک و بد کے جنازے
کی نماز پڑھنا چاہیئے عقیدہ[۲۹] نصوص قطعیہ کو رد کرنا اور حرام کو حلال سمجھنا اور گناہ کو ہلکا جاننا
اگرچہ صغیرہ ہو اور شریعت کے ساتھ تمسخر کرنا اور رحمت الٰہی سے ناامید ہونا اور قہر الٰہی
سے نڈر ہونا اور کاہنوں یعنے سیانوں کو اخبار غیبیہ میں سچا جاننا ان سب باتوں کو کفر و
ضلالت سمجھنا چاہیئے عقیدہ[۳۰] مُردوں کو زندوں کے اعمال کا ثواب پہنچتا ہے۔
یعنی اگر کوئی صدقہ دے یا مُردے کے لئے دعا کرے یا تسبیح و تہلیل کرے یا
قرآن شریف مُردوں کے لئے پڑھے تو ان چیزوں کا ثواب اُنکو پہنچتا ہے عقیدہ[۳۱]

اللہ سبحانہ دعا کرنیوالے کی دعا قبول فرماتا ہے اور محتاجوں کی حاجت بر لاتا ہے۔

## باب دوسرا مسائل ضروریہ فقہ کے بیان میں ہے

جاننا چاہئے کہ بنا اسلام کی پانچ چیزوں پر ہے **پہلے** گواہی دینا اس بات کی کہ کوئی معبود برحق سوائے اللہ سبحانہ کے نہیں ہے اسی کو پوجنا چاہئے اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم اسکے رسول بھیجے ہوئے ہیں **دوسرے** پانچ وقت نماز پڑھنا **تیسرے** ماہ رمضان کے روزے رکھنا **چوتھے** مال کی زکوٰۃ دینا **پانچویں** بیت اللہ کا حج کرنا اُس شخص کے لئے جسے طاقت زاد و راحلہ کی ہو۔ یعنے اگر اُس شخص کے پاس آنے جانے کا خرچ و کرایہ موجود ہو اُسپر حج فرض ہے۔ اور اسکے شروط کی تفصیل آگے آئیگی۔ چونکہ نماز بدون طہارت کے درست نہیں لہذا مسائل طہارت شروع کئے جاتے ہیں **مسئلہ فرائض وضو کے**۔ دہونا مُنہ کا پیشانی کے سرے سے ٹھوڑی کے نیچے تک طول میں اور کان کی لَو سے دوسرے کان کی لَو تک عرض میں اور دہونا دونوں ہاتھوں کا کہنیوں سمیت **چوتھائی** سر کا مسح کرنا۔ اور دہونا دونو پانوں کا ٹخنوں سمیت اور جس کی ڈاڑہی اسقدر گھنی ہو کہ بالوں کے نیچے کی کھال نظر نہ آئے اُسکو اسقدر ریش کا دہونا فرض ہے جو چہرے سے متعلق ہو **مسئلہ سنتیں وضو کی**۔ پہلے بسم اللہ پڑہنا بعد اسکے دونوں ہاتھ پہنچوں تک دہونا اور مسواک کرنا اور کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا۔ ریش اور ہاتھ پانوں کی انگلیوں کا خلال کرنا اور ہر عضو کو تین بار دہونا اور تمام سر کا مسح کرنا ایک بار اور کانوں کا مسح کرنا اور قرآن شریف میں جس ترتیب سے وضو کے اعضا مذکور ہیں اُس ترتیب کا لحاظ رکھنا یعنے پہلے چہرا اُسکے بعد ہاتھ دہونا اُسکے بعد سر کا مسح کرنا پھر پانوں دہونا اور شروع وضو میں نیت کرنا اور اعضا کو پے در پے دہونا یعنے پچھلے عضو کو اگلے عضو کے بعد ایسا جلد دہو لے کہ ہوائے معتدل اور گرمی معتدل میں پہلا عضو خشک ہونے نہ پائے یہ سب امور تسمیہ سے لیکے پے در پے دہونے تک جو مذکور ہوئے وضو کی سنتیں ہیں **مسئلہ وضو کے**

مستحبات۔ اعضا وضو کے جتنے دہوئے جاتے ہیں اُنکو داہنی طرف سے شروع کرنا اور گردن کا مسح کرنا اب سمجھو اس بات کو کہ گردن کے مسح کے دو طریق ہیں ایک یہ کہ جسوقت مسح سر کا بطریق سنت کرنے لگے یعنے پیشانی کی طرف سے ہاتھ گردن کی طرف کھینچ لیجاے اسیوقت گردن کو بہی مسح میں داخل کرلے یعنی دونوں ہاتھوں کو گردن کے آخر تک کھینچ لائے یہی طریقہ مسح گردن کا احادیث صحیحہ سے ثابت ہی دوسرا طریق مسح گردن کا وہ ہے جو مروج ہے یعنی بعد فراغت مسح سر کے اور کانوں کے ہاتھوں کی پیٹھ سے مسح گردن کا کرنا یہ درمختار میں مذکور ہے اور شوکانی نے بہی حدیث ضعیف سے مسح گردن کا بعد مسح سر اور کانونکے ثابت کیا ہے **فائدہ** مستحب وہ عمل ہے جسکو رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کبھی کیا اور کبھی ترک فرمایا اور وہ عمل جسکو سلف صالحین نے دوست رکھا اور پسند کیا۔ اور حکم مستحب کا یہ ہے کہ کرنیوالے کو ثواب نہ کرنیوالے کو کچھ گناہ نہیں پس تارک مستحب پر طعن کرنا خالی گناہ سے نہیں تلک حدود اللہ فلا تعتدوھا یعنے دستور اللہ سبحانہ کے باندہے ہوئے ہیں پس اسنے آگے نہ بڑہو **نواقض وضو** یعنے وہ چیزیں جنسے وضو ٹوٹتا ہے **ایک** تو پیشاب پاٰئخانے کے راستے سے نجاست یا اور چیز کا نکلنا جیسے گو۔ موت۔ ریاح وغیرہ۔ **دوسرے** قے منہ بہر کے آنا اس میں خواہ کہانا نکلے یا صفرا یا خون جما ہوا یا پانی لیکن بلغم کی قے سے وضو نہیں ٹوٹتا **تیسرے** سونا تکیہ لگاکے ایسے طور پر کہ اگر تکیہ الگ کیا جاے تو وہ شخص گر پڑے **چوتھے** دیوانگی۔ **پانچویں** بیہوشی **فائدہ** وہ بیماریاں جنسے عقل میں خلل پیدا ہوتا ہے یا عقل جاتی رہتی ہے اُن میں سے ایک عتہ بفتح اول وسکون ثانی بمعنی آفت ہے۔ یہ موجب اختلال عقل اس طرح ہے کہ شخص مختلط الکلام اور فاسد التدبیر ہوجاتا ہے لیکن نہ وہ کسیکو مارتا ہی نہ گالیاں دیتا ہے سو ایسے بیمار کو معتوہ کہتے ہیں اسکا وضو عتہ سے نہیں ٹوٹتا دوسری بیماری جنون ہی یعنی دیوانگی اور وہ بالکلیہ عقل کا زوال ہے اس سے وضو جاتا رہتا ہی تیسری اغما ہے یعنی بیہوشی یہ ایک بیماری ہے جس سے قوت ضعیف ہوجاتی ہے

اور عقل زائل نہیں ہوتی لیکن عقل کو دبا لیتی ہے اس سے بھی وضو ٹوٹ جاتا ہے **چوتھے** غشی ہے
وہ یہ کہ بسبب زیادتی بھوک وغیرہ یا صدمۂ قلب و دماغ کے باعث سے زیادہ تر ضعیف ہو کے
قوت محرکہ اور مدرکہ بیکار ہو جائے اس بیماری سے بھی وضو ٹوٹتا ہے **پانچویں** سکر ہے یعنی نشا
اور یہ ایک سرور ہے جو بعض مسکرات کے استعمال سے عقل پر غالب ہو جاتا ہے جس سے
آدمی عقل کے موافق کام نہیں کر سکتا اس سے بھی وضو ٹوٹتا ہے **چھٹے** قہقہہ نماز میں کہ وہ نماز
اور وضو دونوں کو توڑتا ہے اگر ہنسنے والا بالغ جاگتا ہو **فائدہ** قہقہہ وہ ہنسی ہے جسکو پاس کے لوگ
سنیں اور جسکو آپ سنے اور کوئی نہ سُنے اُسے ضحک کہتے ہیں اور وہ ہنسی جس میں مطلق آواز
نہو بلکہ فقط دانت کھلجائیں اُسکو تبسم کہتے ہیں قہقہے سے اُس نماز میں جس میں رکوع وسجود
ہوں دونوں ٹوٹتے ہیں یعنی وضو اور نماز اور نماز جنازہ یا سجدۂ تلاوت میں قہقہہ ہو تو وضو نہیں ٹوٹتا
بلکہ نماز وسجدہ باطل ہوتا ہے اگر ہنسنے والا بالغ جاگتا ہو پس وضو لڑکے اور سوتے کا قہقہے سے
نہیں ٹوٹتا بلکہ نماز اُنکی باطل ہوتی ہے۔ اور ضحک سے نماز باطل ہوتی ہے نہ وضو اور تبسم سے
نہ وضو جاتا ہے نہ نماز **ساتویں** مباشرت فاحشہ یعنے مرد اپنا ذکر بحالت استادگی عورت
شرمگاہ سے بغیر پردے کے مس کرائے **آٹھویں** بدن سے خون پیپ یا زرد پانی کا نکلنا
**نویں** مستی نشے کی۔ یہ سب چیزیں وضو کی توڑنیوالی ہیں اور انکے سوا اور بھی بعض
چیزیں ہیں جو کتب مبسوطہ میں مذکور ہیں **غسل کے فرائض** کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا اور
سارے بدن پر پانی بہانا **سنتیں غسل کی** پہلے دونوں ہاتھ پہنچوں تک اور فرج یعنی
شرمگاہ کا دھونا اگرچہ اُسپر نجاست نہو۔ اور جو کچھ نجاست ظاہر بدن پر پائی جائے اُسکا
دھونا۔ اُسکے بعد وضو کرنا اور اگر پانی جمع ہونے کے مقام پر نہانا ہو تو پاؤں بعد غسل کرنے
کے دھوئے اور اگر چوکی یا پتھر وغیرہ پر نہانا ہو تو وضو کے اعضا کے ساتھ پاؤں بھی دھو
ڈالے بعد وضو کے تمام بدن پر تین بار پانی ڈالنا۔ عورت کو بالوں کی جڑیں تر کرنا ضرور
ہے چوٹی کھولنا لازم نہیں **موجبات غسل** یعنے وہ چیزیں جنسے غسل واجب ہوتا ہے
**ایک** نکلنا منی کا جَست گی سے یعنے جسوقت اپنے مقام سے جدا ہو تو لذت کے ساتھ
کود کے جدا ہوئی ہو ایسی منی کا شرمگاہ سے نکلنا غسل کو واجب کرتا ہے **دوسرے**

ذکر کا حشفہ یعنی سپاری کا داخل ہونا عورت کی قبل یا دُبر میں یا مرد کی دُبر میں یہ بھی دونوں پر غسل کا موجب ہے یعنی کرنیوالے
اور کرانیوالے پر بشرطیکہ دونوں مکلف یعنی عاقل بالغ و مسلمان ہوں **تیسرے** جس وقت خون حیض یا نفاس کا آنا اپنی
عادت پر بند ہو جائے اُس وقت غسل واجب ہے لیکن مذی کا نکلنا زن و شوہر کے کھیلتے
وقت اور ایسا ہی ودی کا نکلنا موجب غسل نہیں۔ علی ہذا القیاس جب خواب میں اپنے کو جماع
کرتا دیکھے اور بعد جاگنے کے منی وغیرہ کا اثر کپڑے پر نہ پائے تو بھی غسل واجب نہیں **فائدہ**
مذی وہ چیز ہے جو عورت کے ساتھ بوس و کنار کے وقت ذکر سے نکلتی ہے اور ودی
پیشاب کے بعد بعض وقت سفید مثل پانی کے نکلتی ہے **مسئلہ** جمعہ کی نماز کے لیے
عیدین کے لئے احرام کے وقت اور عرفے کے دن غسل سنت ہے **مسئلہ** میت
کا نہلانا واجب ہے اور جو کافر جنابت کی حالت میں اسلام لائے تو اُسپر بھی غسل واجب
ہے اور اگر مجنب نہو تو غسل مستحب ہے **مسئلہ** تیمم قائمقام وضو اور غسل کے ہے جب
پانی بقدر ایک میل کے دور ہو یا مصلی بیمار ہو استعمال پانی کا اُسکو ضرر کرے یا استعمال
سے بیماری کا ڈر ہو یا پانی پر پہاڑ کھانے والا جانور مثل شیر وغیرہ کے ہو یا پانی پر دشمن ہو
یا پانی نمازی کے پاس ہو مگر وضو میں خرچ کرنے سے پیاس سے مرنے کا خوف ہو یا
کنواں نزدیک ہو لیکن ڈول رسی پاس نہو ان سب صورتوں میں تیمم درست ہے
اور جیسے ایک وضو سے دو چار فرض نمازوں کا ادا کرنا درست ہے ویسے ہی ایک تیمم
سے بھی درست ہے **فائدہ** تیمم کی حقیقت یہ ہے کہ پاک زمین پر یا ریت پر یا جو چیز
جنس زمین سے ایسی ہو کہ نہ جلے اور نہ پگھلے مثل پتھر وغیرہ کے اُس پر بہ نیت تیمم کے
دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں پنجے سمیت مارے بعد اسکے اُنکو جھاڑے پھر اُنکے
چہرے کو وضو کی حد تک ملے پھر دوسری بار دونوں ہاتھوں کو شیائے مذکورہ پر مارے
اور جھاڑے پھر اُنسے دونوں ہاتھ کہنیوں تک ملے **فائدہ** نیت قصدِ دل کو کہتے
ہیں یعنے جب دل سے وضو یا تیمم یا نماز کا قصد کیا تو نیت حاصل ہوئی۔ زبان سے
نَوَیْتُ اَنْ اَتَوَضَّأَ یا نَوَیْتُ اَنْ اَتَیَمَّمَ یا نَوَیْتُ اَنْ اُصَلِّیَ کہنا کچھ ضرور نہیں۔
**مسئلہ** جو چیز وضو کو توڑتی ہے وہ تیمم کو بھی توڑتی ہے۔ اور تیمم پانی پر قدرت

پانے سے ٹوٹتا ہے **مسئلہ** موزے چمڑے کے ہوں یا مانند چمڑے کے کسی
ایسی چیز کے ہوں کہ اُسپر سے پانی کا اثر نیچے تک نہ پہونچے اور اُنکو پہن کے عادت کے
موافق تین میل مسافت چل سکے ایسے موزوں پر مسح کرنا درست ہے اگر انکو ایسی طہارت
پر پہنا ہو جو حدث کے وقت پوری پائی جاوے گو پہننے وقت کامل نہو مثلاً پانوں دہوکے
موزے پہنے پہر باقی اعضاء دہوئے تو یہ طہارت لبس کے وقت پوری نہ تھی البتہ حدث
کے وقت پوری ہے اور یہی شرط ہے مسح موزوں پر درست ہے مقیم کے لئے ایک
دن رات اور مسافر کے لئے تین دن رات وضو ٹوٹنے کے وقت سے یعنی وضو کرکے موزے
پہنے پہر جسوقت وضو ٹوٹے اُسوقت سے مدت مذکورہ کا شمار ہوگا اور مسح موزے کا
قایم مقام پانوں دہونے کے ہے وضو ٹوٹنے میں نہ غسل کی حاجت میں مثل جنابت
یا حیض یا نفاس کے ان صورتوں میں مسح درست نہیں پانوں کا دہونا ضرور ہے۔
**مسئلہ** مسح موزہ کا طریق یہ ہے کہ پنجہ ہاتہ کا تر کرکے اُس میں سے تین انگلیاں پانوں
کی انگلیوں سے کہینچتا ہوا پنڈلی تک لائے اس طور سے کہ تین خط موزوں پر پڑیں۔
موزہ کا پانوں کی تین چہوٹی انگلیوں کے برابر پہٹنا جواز مسح کا مانع ہے **مسئلہ** جس چیز سے
وضو ٹوٹتا ہے اُس سے مسح بہی ٹوٹتا ہے اور موزے سے اکثر قدم کا نکلنا اور مدت کا گذرنا مسح کو
توڑتا ہے **مسئلہ** پٹی جو زخم پر بندہی ہو اور دہونا اسکو ضرر کرے تو اُسپر مسح کرنا جائز ہے اور پٹی
کے مسح کے لئے نہ کوئی مدت مقرر ہے اور نہ طہارت پر باندہنا شرط ہے **مسائل حیض
و نفاس و استحاضہ** وہ خون جو عورت کی فرج سے آتا ہے اُسکی تین قسمیں ہیں حیض و
نفاس و استحاضہ **حیض** وہ خون ہے جو رحم سے یعنے بچہ دان سے آئے بلا سبب ولادت
کے **نفاس** وہ خون ہے جو رحم سے بعد بچہ جننے کے آئے **استحاضہ** وہ خون ہے
جو رگ پہٹ جانے کے سبب سے آوے **مسئلہ** کمتر مدت حیض کی تین روز و شب ہیں
اور اکثر مدت اُس کی دس دن رات۔ اور نفاس کی کمتر مدت کی کچہ حد نہیں کسی کو ایک
گہڑی نفاس آتا ہے کسی کو دس دن اور اکثر مدت نفاس کی چالیس روز ہیں اور کمتر مدت
طہر یعنے پاک رہنے کی درمیان دو حیض یا درمیان نفاس و حیض کے پندرہ دن

ہیں مع راتوں کے اور اکثر مدت کی کچھ حد مقرر نہیں اگرچہ تمام عمر کو گھیرے مسئلہ طہر
متخلل بھی حیض ہے یعنی وہ زمانہ پاکی کا جو درمیان ایام حیض کے ہو۔ مثلاً حیض کے دنوں میں
اول چار دن خون نظر آیا پھر خشکی رہی پھر اخیر میں خون نظر آیا تو مابین کے خشکی کے ایام بھی
حیض میں شمار کئے جائینگے مسئلہ حیض و نفاس کے دنوں میں روزہ رکھنا اور نماز
پڑھنا اور مسجد میں جانا اور طواف خانہ کعبہ کرنا اور وطی کرنا اور قرآن شریف پڑھنا اور اسکو
چھونا یہ سب چیزیں منع ہیں لیکن قرآن شریف کو معہ اسکے جزدان کے چھونا درست
ہے چولی کے ساتھ چھونا درست نہیں ایسا ہی قرآن شریف بقصد دعا یا ثنا کے پڑھنا اور
ذکر اللہ کرنا جائز ہے اگر وضو کے ساتھ کرے تو بہتر ہے مسئلہ اگر حیض اکثر مدت کے بعد
بند ہوا یعنے دس روز گذرنے کے بعد بند ہوا تو جماع کرنا اس عورت سے غسل کے
پہلے جائز ہے اور نہانے کے بعد جماع کرے تو بہتر ہے پس نہانے سے پہلے اس
عورت کے ساتھ وطی کرنا مکروہ تنزیہی ہے نہ تحریمی اور اگر حیض کمتر مدت کے بعد بند ہوا تو دیکھیں گے
کہ عادت سے پہلے بند ہوا یعنی اسکو عادت مثلاً آٹھ دن کی تھی اور حیض سات دن میں بند
ہوا تو ایسی عورت سے جماع کرنا حلال نہیں جبتک کہ اس کی عادت کے دن پورے نہوں
ہاں وہ عورت غسل کرے اور نماز روزہ ادا کرے احتیاطاً۔ اور اگر عادت کے موافق
بند ہوا یعنے جتنے دن اسے ہر ماہ میں آتا تھا اتنے ہی دن آکے بند ہوا تو اس سے
جماع کرنا حلال نہیں جب تک کہ دو چیزوں میں سے ایک نہ پائی جائے یا تو غسل کر چکی
ہو یا حیض بند ہونے کے بعد اتنا زمانہ گذرا ہو کہ اس میں نہا کے کپڑے پہن کے
نماز کا تحریمہ باندھ سکے مسئلہ حائضہ اور نفسا کو روزے کی قضا کرنا لازم ہے نماز
معاف ہے مسئلہ بحالت استحاضہ روزہ و نماز وغیرہ عورت ادا کرے کیونکہ یہ خون
مثل نکسیر کے ہے ایسے خون کی آمد میں نماز پڑھنا چاہئے البتہ ایسی عورت کا وضو نماز
کا وقت گذر جانے سے ٹوٹتا ہے جیسا کہ اور نواقض سے ٹوٹتا ہے مسئلہ بدن ناپاک
ہو یا کپڑا پانی سے پاک ہوجاتا ہے اور جو چیز مثل پانی کے پتلی ہو اور ناپاکی اس سے
دور ہوسکے جیسے گلاب و سرکہ یہانتک کہ منہ کی رال اور تھوک سے بھی جو انگلی اور پستان

کو ناپاک ہے تین بار چاٹنے سے پاک ہو جاتے ہیں ہاں دودہ یا تیل سے پاکی نہیں حاصل
ہوتی **مسئلہ** موزا یا جوتا جو جسم دار نجاست سے نجس ہو گیا ہو ایسے طور پر رگڑنے سے کہ
اس نجاست کا اثر دور ہو جاوے پاک ہو جاتا ہے **فائدہ** جسم دار وہ نجاست ہے جو سوکھنے
کے بعد نظر آوے اگرچہ اور چیز سے ملکے بعد خشک ہونے کے نظر پڑے جیسے پیشاب
کہ اوسپر مٹی لگ گئی ہو وہ بھی رگڑنے سے پاک ہو جاتا ہے خواہ زمین پر رگڑے یا ناخن یا
لکڑی یا پتھر سے الحاصل ایسے طور پر رگڑے کہ نجاست کا اثر یعنے رنگ و بو و مزہ جاتا رہے
**مسئلہ** پاک ہوتے ہی زمین ناپاک خشک ہونے اور نجاست کا اثر جانے سے نماز کے
حق میں نہ تیمم کے لئے ایسے ہی وہ اینٹیں جو مکان میں بچھی ہوں علی ہذا وہ جھاڑ اور گھانس
جو زمین میں جمی ہو یہ سب خشک ہونے سے پاک ہوتے ہیں **مسئلہ** پاک ہو جاتا ہے ناپاک تیل صابون
بناؤ لینے سے اسی طرح وہ کیچڑ اور گارا جو ناپاک ہو گیا ہو برتن اور کوزہ وغیرہ بنا کے پکانے سے
پاک ہو جاتا ہے اگر بعد پکانے کے اثر نجاست کا اوس میں ظاہر نہو **مسئلہ** نجاست غلیظہ
اگر گاڑہی جسم دار ہو۔ جیسے گو آدمی اور مرغی کا اور خون رواں تمام حیوانات کا سوا شہید
کے تو بقدر ایک مثقال یعنی ساڑھے چار ماشے کے معاف ہے لیکن نماز اسکے ساتھ
مکروہ تحریمی ہوتی ہے پس دہونا اسکا واجب ہے اور معافی کے معنی یہ ہیں کہ نماز بدون
اسکے دہوے ہوئے صحیح ہے مگر ساتھ کراہت کے اور اگر ساڑھے چار ماشے سے
کم ہو تو نماز مکروہ تنزیہی ہے پس دہونا اسکا مسنون ہے نہ واجب اور اگر ساڑھے
چار ماشے سے زائد ہو تو اس کے ساتھ نماز باطل ہے پس اسکا دہونا فرض ہے اور اگر
نجاست غلیظہ پتلی ہو مثلاً آدمی کے پیشاب کے تو بقدر چوڑائی قعر کف دست کے معاف ہے
یعنی سابق اور قعر کف دست انگلیوں کے جوڑونکے اندر کی مقدار ہے اس کی پہچان کا یہ طریقہ
ہے کہ پانی سے چلو بھر کے ہاتھ کو چوڑا کرے جسقدر ہتھیلی کی جگہ میں پانی باقی رہے وہی
مقدار قعر کف کی ہے **مسئلہ** نجاست خفیفہ تمام بدن اور تمام کپڑے کی چوتھائی سے کم
معاف ہے اور پوری چوتھائی ہو تو دہونا اسکا ضرور ہے جیسے پیشاب حلال جانوروں کا
شیخین کے نزدیک مثل بکری گائے اونٹ وغیرہ کے اور گھوڑے کا پیشاب بھی نجاست خفیفہ ہے

اور امام محمدؒ کے نزدیک پیشاب حلال جانور اور گھوڑے کا پاک ہے اسی طرح لید اور گوبر اور اڑتے جانور کی جسکا گوشت حرام ہے نجاست خفیفہ ہے اور خون مچھلی کا اور رال گدہے اور خچر کی معاف ہے بلکہ مذہب صحیح کے موافق یہ چیزیں پاک ہیں اور معاف ہیں وہ چھینٹیں آدمی کے پیشاب کی جو سوئی کے سر یا ناکے کے برابر ہوں یہ معافی بسبب ضرورت کے ہے کہ اس سے بچنا دشوار ہے **فائدہ** نجاست غلیظہ امام اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ کے نزدیک وہ ہے جس میں دو نص متعارض نہوں) اور اس سے اجتناب میں حرج نہو اور صاحبین کے نزدیک عدم تعارض کے ساتھ اختلاف مجتہدین معاصرین اور انسے سابقین کا بھی اُس میں نہو اور نجاست خفیفہ عند الامام وہ ہے جسمیں دو نص متعارض ہوں اور صاحبین کے نزدیک تعارض کیساتھ اختلاف سابق بھی ہو **مسئلہ** جو نجاست جسم دار ہو اُس سے پاکی حاصل ہوتی ہے اُسکا جسم دور کرنے سے اور جو ایسی پتلی ہو کہ نظر نہ آئے مثل پیشاب کہ اُس سے پاکی حاصل ہوتی ہے۔ اس کے نکلجانے سے بگمان غالب اگرچہ ایک ہی بار میں گمان حاصل ہو اور وسواس والے کو تین بار دہونے سے پاکی کا حکم دیا جائیگا **فائدہ** پہلے جو فرق درمیان غلیظہ اور خفیفہ کے قدر مثقال اور چوتھائی سے کم کا لکھا ہے وہ حکم کپڑے اور بدن کا ہی لیکن پانی یا اور کسی پتلی چیز میں تھوڑی سی نجاست پڑنے سے وہ کل ناپاک ہو جاتی ہے اگرچہ خفیفہ ہو مگر حرام پرندے کی بیٹ اگر کنوئیں میں پڑے تو اُس سے کنواں ناپاک نہیں ہوتا **مسئلہ** ناپاک ہوتا ہے دودہ اور شہد اور شیرۂ خرما اور تیل تین بار جوش دینے سے اس طور پر کہ بقدر پانچویں حصے شے مذکورہ ناپاک کے پانی اُس میں ملائے اور آگ پر رکھے یہانتک کہ وہ پانی جلجائے پھر دوسری بار اُسیقدر پانی ملائے اور جلائے پھر تیسری بار اسی طرح کرے **مسئلہ** کنوئیں میں جب وہ نجاست گرے جو جاندار نہیں اگرچہ خفیفہ ہو یا ایک ہی قطرۂ پیشاب یا خون کا ہو یا مرے کنوئیں میں وہ جاندار رواں خون والا جو آبی یعنی پانی کا نہیں اور وہ مردہ پھولے یا اُسکے بال جھڑ جائیں یا وہ ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے تو ان سب صورتوں میں بعد نکالنے شئے ناپاک کے تمام کنوئیں کا پانی نکالا جائے لیکن درصورت دشواری نکالنے

تمام پانی کے دو سو سے تین سو ڈول تک پانی نکالا جائے اور اگر مردہ کنوئیں میں نہ پھولا ہو
نہ پھٹا ہو اُسکے بال جھڑے ہوں تو دیکھیں گے کہ آدمی یا مثل اُسکے ہے تو تمام پانی نکالا
جائیگا اور درصورت مشقت کے دو سو سے تین سو ڈول تک نکالے جائینگے اور بکری کا
بچہ اور بھیڑ کا بچہ اور آدمی کا حمل ان سب کا حکم مثل آدمی کے ہے اور کبوتر اور بلی اور
مرغی اور مانند اُنکے میں وجوبًا چالیس ڈول نکالے جائیں اور ساٹھ ڈول مستحب ہیں اور
جو چڑیا یا چوہا مثل اُنکے ہو تو بیس ڈول نکالنا واجب اور تیس مستحب ہیں **فائدہ**
ٹانکے جو سورت وغیرہ میں کھود کے بارش کا پانی اُس میں جمع کرتے ہیں اُنکا حکم بھی کنوئیں
کا سا ہے دُرِ مختار میں ہے وَعَنِ الْفَوَائِدِ اَنَّ الْجُبَّ الْمَطْمُوْرَ اَكْثَرُهٗ فِي الْاَرْضِ
كَالْبِئْرِ وَعَلَيْهِ فَالصِّهْرِيْجُ وَالزِّيْرُ الْكَبِيْرُ يَنْزَحُ مِنْهُ كَالْبِئْرِ فَاغْتَنِمْ هٰذَا التَّحْرِيْرَ
یعنی مصنف نے فوائد سے نقل کیا کہ مٹھور جسکا زیادہ حصہ زمین کے اندر مدفون ہو مثل بیر کے
ہے پس اس بنا پر بڑے حوض اور بڑے مٹکے سے بھی پانی مثل بیر کے کھینچا جائیگا پس
غنیمت سمجھو اس تحریر کو **فائدہ** ڈول مذکور سے مراد درمیانی ڈول ہے جو اُس کنوئیں
پر رہتا ہو اور اگر نہ رہتا ہو تو ایسا ڈول جس میں ایک صاع پانی سمائے (جسکا سورتی
وزن نو سیر کا تخمیناً ہوتا ہے) بنا کے پانی کھینچیں اور جو ڈول صاع سے کم یا زیادہ
ہو تو اُسکا حساب صاع پر کرلیا جائے **مسئلہ** جو جاندار کہ کبوتر سے جسم میں کم اور چوہے
سے زائد ہو تو اُسکا حکم کنوئیں میں گرنے کے بارے میں چھوٹے جانور یعنی چوہے کا دیا جائیگا
**مسئلہ** دو چوہے مانند ایک کے ہیں یعنی بیس ڈول سے تیس تک اس میں نکالے جائینگے۔
**مسئلہ** دو بلیاں مثل بکری کے ہیں یعنی تمام کنوئیں کا پانی اُنکے گرنے اور مرنے سے نکالا جائیگا۔
**مسئلہ** بلی چوہے کے ساتھ کنوئیں میں گرے تو درصورت مرنے کے چالیس ڈول نکالے
جائینگے **فائدہ** جسوقت کنوئیں میں نجاست کا گرنا معلوم ہوگا اُسیوقت سے پانی کی ناپاکی کا
حکم دیا جائیگا موافق قول صاحبین کے مثلاً جمعہ کے روز دس بجے کنوئیں میں مردہ نظر آیا تو
اُسیوقت سے پانی ناپاک سمجھا جائیگا اس سے پہلے جو کچھ وضو یا غسل کیا ہوگا وہ سب
درست رہیگا قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ **مسئلہ** دو چار مینگنیاں

اونٹ کی یا بکری کی کنوئیں میں گر پڑیں تو وہ معاف ہیں اس میں کچھ ڈول نکالنا لازم نہیں جیسا دودہ کے برتن میں دوہتے وقت کچھ مینگنیاں گریں اور فوراً انکو نکال ڈالیں تو معاف ہی

**مسائل جھوٹھے کے** مسئلہ پس خوردہ یعنے جھوٹا آدمی کا اور ایسا ہی اُس جانور کا جسکا گوشت حلال ہے اور جھوٹھا گھوڑے کا اور اُس جانور کا جس میں خون رواں نہیں جب کہ ان سب کے مُنہہ نجس نہوں بذات خود پاک ہے اور غیر کا بھی پاک کرنیوالا ہی نجاست حکمی اور حقیقی سے مسئلہ جھوٹھا سوٗر اور کتے اور پہاڑ کھانیوالے جانوروں کا ناپاک ہے اور شراب پینے والے کا جھوٹھا شراب پینے کے بعد متصل ناپاک ہے اور اگر شراب خوار کی مونچھیں اسقدر لمبی ہوں کہ اُنکی تمامی تک زبان نہ پہونچے تو ایسے شرابخوار کا جھوٹھا ناپاک ہے اگرچہ کچھہ دیر کے بعد پانی پیا ہو اسلئے کہ پانی پیتے وقت پہلے مونچھ انہیں پڑیگے اُسکو نجس کردیگی ایسا ہی بلّی کا جھوٹا چوہا کھانیکے بعد متصل نجس مغلظہ ہے۔ ہاں اگر بلّی چوہا کھاکے اپنے مُنہہ کو بہانتک چاٹے کہ اُسکے پاک ہوجانے کا گمان ہو تو اُس صورت میں اُسکا جھوٹھا پاک ہے مسئلہ جھوٹا باہر پہرنے والی مرغی اور اونٹ اور گاے نجاست خوار کا اور اُس پرندے کا جو درندہ ہے جیسے شکرا باز شاہین جنکی چونچ کی پاکی معلوم نہو اور جھوٹا گھروں میں رہنے والے جانوروں کا پاک ہے بسبب ضرورت کے لیکن مکروہ تنزیہی ہے اگر سوا اسکے اور پانی ملے اور اگر پانی انکے جھوٹے کے سوا نہ ملے تو مکروہ بھی نہیں ہے مسئلہ گدہے اور خچر کا جھوٹا اپنی ذات سے پاک ہے لیکن اُسکے پاک کرنے میں شک ہے پس اگر پانی سوا انکے جھوٹے کے نہ ملے تو پہلے وضو کرے پھر تیمم کرے مسئلہ ہر چیز کے پسینے کا حکم مثل اُسکے جھوٹے کے ہے

**مسائل نماز کے۔**

نماز پنجگانہ فرض عین ہے ہر ایک مسلمان عاقل بالغ پر اور دس برس کی عمر والے لڑکے کو نماز کے ترک پر ہاتھ سے مارنا واجب ہے اسلئے کہ حدیث شریف میں اُسکے مارنیکا حکم آیا ہے اور نماز کا منکر کافر ہوجاتا ہے اور اُسے قصداً سستی سے چھوڑنے والا فاسق ہے اُسے قید کرنا چاہئے یہانتک کہ نماز پڑہے اور امام شافعیؒ کے نزدیک ایک وقت کی نماز ترک کرنیوالے کو قتل کرنا چاہے اور پورے طور سے عین وقت

پر جماعت کے ساتھ امام کے پیچھے نماز کا ادا کرنیوالا پکّا مسلمان گنا جائیگا **مسئلہ** وقت نماز فجر کا صبح صادق سے شروع ہوتا ہے اور آفتاب کے نکلنے سے ذرا پہلے ختم ہوتا ہے **فائدہ** صبح کی دو قسمیں ہیں۔ صادق اور کاذب **صبح کاذب** ایک لمبی سفیدی ہے بھیڑیے کی دُم کی طرح جو مشرق کی طرف سے ظاہر ہوکے تھوڑی دیر میں مٹ جاتی ہے اور وہاں سیاہی ہو جاتی ہے اسی سبب سے اسے کاذب یعنی اچھوتے کے کہتے ہیں اور اسوقت تک نماز عشا کا وقت اور روزہ دار کے لئے سحری کا وقت باقی رہتا ہے فجر کی نماز اسوقت درست نہیں **صبح صادق** وہ سفیدی ہے جو اُفق یعنی آسمان کے کنارے میں مشرق کی طرف پھیلتی اور چوڑی ہوکے دمبدم بڑھتی جاتی ہے اور **ظہر کا وقت** آفتاب کے ڈھلنے سے شروع ہوتا ہے اور تمام ہوتا ہے اُسوقت کہ جب ہر چیز کا سایہ دو چند ہو جاے سوا سایہ اصلی کے موافق روایت مشہورہ حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ تعالےٰ کے اور نزدیک صاحبین اور آئمہ ثلاثہ رحمہم اللہ تعالیٰ کے ظہر کا وقت تمام ہوتا ہے جب کہ ہر چیز کا سایہ اُسکے برابر ہوجاے سوا سایۂ اصلی کے۔ اور امام صاحب سے بھی ایک روایت اسی کے موافق ہے **فائدہ** زوال کے وقت جسقدر سایہ ہر چیز کا ہو اُسے سایۂ اصلی کہتے ہیں۔ پس مصلی کے لئے بہتر یہ ہے کہ سوا سایۂ اصلی کے ایک سایہ ہونے سے پہلے ظہر کی نماز ادا کرے تاکہ بالاتفاق نماز ادا ہو ورنہ اکثروں کے نزدیک قضا ہوگی۔ اور **اول وقت عصر کا** ظہر کے وقت کے بعد دونوں قولوں کے موافق شروع ہوتا ہے اور غروب آفتاب تک رہتا ہے اور ابتدا **وقت مغرب کی** غروب آفتاب سے ہوتی ہے اور غروب شفق تک اُسکا وقت رہتا ہے اور **شفق** صاحبینؒ اور آئمہ ثلاثہ کے نزدیک وہ سُرخی ہے جو بعد غروب آفتاب کے مغرب کی طرف رہتی ہے اور اسیطرف امام صاحب نے بھی رجوع کیا ہے اور **وقت عشا** کا غروب شفق سے شروع ہوتا ہے اور طلوع صبح صادق تک رہتا ہے اور وتر کا وقت بھی یہی ہے لیکن عشا کے فرض سے پہلے وتر کا ادا کرنا درست نہیں **مسئلہ** تین وقتوں میں نماز کا ادا کرنا

مکروہ تحریمی ہے خواہ وہ کیسی ہی نماز ہو نفل ہو یا واجب یا قضا یا جنازے کی یا سجدۂ تلاوت یا سجدۂ سہو۔ ایک طلوع آفتاب کے وقت لیکن عوام کو اسوقت بھی فجر کی نماز سے روکنا نہ چاہئے اسواسطے کہ وہ بالکل چھوڑ دینگے اور جوادا کہ بعض مجتہدینؒ کے نزدیک جائز ہو گو اس مفتی کے مذہب میں نہو وہ عمل کے بالکل چھوڑ دینے سے بہتر ہے دوسرے ٹھیک دوپہر کے وقت لیکن جمعہ کے نفل اسوقت بھی بقول امام ابو یوسفؒ مکروہ نہیں اور اسی پر فتویٰ ہے تیسرے غروب آفتاب کے وقت مگر اُس روز کی عصر کی نماز مکروہ نہیں **مسئلہ** نو وقتوں میں نماز نفل اور نذر اور طواف کی مکروہ ہے ایک بعد طلوع صبح صادق سوا سنت فجر کے دوسرے بعد ادائے فرض صبح طلوع آفتاب تک تیسرے بعد نماز عصر کے چوتھے بعد غروب کے پہلے نماز مغرب کے پانچویں جمعے کے خطبے کے وقت چھٹے وقت اقامت کے مگر فجر کی سنتیں اگر خوف جماعت کے فوت ہونیکا نہو تو جماعت جانیکے سوا علیحدہ کسی مقام میں ادا کرے ساتویں عیدین کے خطبے کے وقت آٹھویں کسوف کے خطبے کے وقت نویں استسقا کے خطبے کے وقت **مسئلہ** سوا فرض وقت کے تنگ وقت میں نماز مکروہ ہے اور ایسے ہی پیشاب یا پائخانہ دبا کے نماز پڑہنا مکروہ ہے **مسئلہ** دو فرض نمازونکو ایک وقت میں جمع کرنا بعذر سفر یا بارش ہمارے مذہب حنفی میں درست نہیں ہاں امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک درست ہے۔ انہیں کے قول پر بسبب ضرورت کے علماے حرمین نے مکہ معظمہ سے مدینہ طیبہ تک کے سفر میں جمع کرنے دو نمازوں یعنے ظہر و عصر کا اور مغرب و عشا کا فتویٰ دیا ہے پس ریلوے کے مسافرونکو چاہئے کہ نماز اپنے وقت پر ادا کرتے رہیں گو گاڑی ہی میں کیوں نہو اور اگر ضرورت شدیدہ ہو کہ فوت نماز کا خوف ہو تو جمع کرلیا کریں اسلئے کہ وہ ادا جو بعض کے نزدیک جائز ہو عمل کے بالکل چھوڑ دینے سے بہتر ہے اکثر لوگ اس مسئلے سے غافل ہیں اور نمازیں ریلوے پر چھوڑ دیتے ہیں اَللّٰهُمَّ وَفِّقْنَا لِمَا تُحِبُّهُ وَتَرْضَاهُ بِحُرْمَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَصَحْبِهِ وَسَلَّمَ

**مسائل اذان** کو فرائض پنجگانہ کے لئے انکے وقتوں میں اذان اور اقامت کہنا مردونکے واسطے سنت مؤکدہ ہے اور

جائز ہے اذان اُس لڑکے کی جو بلوغ کے قریب ہو اور اندھے اور ولدالزنا اور دہقانی
کی اور اذان کے ثواب کا مستحق جب ہوگا کہ اذان کا طریقہ مسنونہ جانتا ہو اور نماز کے
وقتوں کو پہچانتا ہو مسئلہ مکروہ ہے مسافروں کو اذان اور اقامت کا اکبار گی چھوڑ دینا اور
ایسا ہی صرف اقامت کو چھوڑنا بھی مکروہ ہے ہاں اگر فقط اذان کو چھوڑے تو کراہت
نہیں ہے مسئلہ جو شخص کہ اپنے گھر میں شہر کے اندر اکیلا یا جماعت کے ساتھ نماز پڑھتا ہو
اور وہاں مسجد ہو تو اُسکے لئے اذان و اقامت کا ترک کرنا مکروہ نہیں محلّے کی اذان و
اقامت اسکو کافی ہے مسئلہ جو شخص مسجد میں بعد ہو جانے جماعت کے نماز پڑھے تو اُسکو
اقامت کہنا سنت نہیں لیکن اگر وہ مسجد بر سرراہ ہو تو اُس میں اعادۂ اذان و اقامت کا
مضائقہ نہیں مسئلہ اذان کے سننے والے کو اس کی اجابت واجب ہے اجابت کے
معنی یہ ہیں کہ جو کچھ موذن کہے سو سامع بھی کہے لیکن حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ کی جواب
میں لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ کہے اور اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ کے جواب میں صَدَقْتَ وَبَرَرْتَ کہے
مسئلہ بعد تمام ہونے اذان کے حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھکے یہ دعا پڑھے
اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّامَّۃِ وَالصَّلٰوۃِ الْقَآئِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَ نِ الْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ
مَقَامًا مَّحْمُوْدَ نِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ اِنَّکَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ مسئلہ جو کوئی اذان کیوقت
مسجد میں موجود ہو تو اُسپر اجابت واجب نہیں مسئلہ حالت حیض و نفاس میں اور کھانا کھاتے
وقت اور نماز جنازہ اور علم سکھانے اور سیکھنے اور پائخانے میں ہونے اور جماع کیوقت
ان سب حالتوں میں اذان کا جواب نہ دے ہاں اگر قرآن شریف پڑھتا ہو تو اُسے موقوف
کر کے جواب دے مسئلہ اقامت کا جواب دینا مستحب ہے مثل اذان کے جواب دے
لیکن وقت کہنے قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ کے اَقَامَھَا اللّٰہُ وَاَدَامَھَا کہے مسئلہ نماز کی چند شرطیں
ہیں پاکی بدن کی دونوں قسم کے حدث یعنی حدث اصغر و اکبر سے یعنی مصلی بے وضو اور بے غسل
نہو۔ ایسا ہی پاکی بدن کی نجاست غلیظہ و خفیفہ کے اس مقدار سے جو مانع نماز کی ہو یعنی ایک
درہم سے زائد غلیظہ میں اور ربع یعنی چوتھائی خفیفہ میں اسی طرح پاکی کپڑے کی اور پاکی مکان کی
یعنی نمازی کے دونوں قدم اور سجدے کی جگہ پاک ہونا چاہیئے اسی طرح ستر عورت یعنی چھپانا اپنی

شرمگاہ کا اس کی حد مرد کے لئے ناف کے نیچے تک ہے اور لونڈی کی شرمگاہ کا حکم مثل مرد کے ہے
پیٹ اور پیٹھ کے ساتھ اور پہلو لونڈی کا پیٹ اور پیٹھ کے تابع ہے اسکو بھی چھپائے اور آزاد
عورت کا تمام بدن شرمگاہ ہے سوا چہرے اور دونوں ہتھیلیوں اور دونوں قدم کے اور
جوان عورت کو مردوں کے درمیان چہرا کھولنے سے منع کیا جائے اسلئے کہ فتنے کا ڈر ہے
اسی طرح نماز کی نیت کرنا بھی شرط ہے اگر وہ تحریمہ سے پہلے ہو تو جائز ہے جبتک نیت اور تحریمہ کے
درمیان کوئی عمل غیر مناسب قاطع اسکا نہ پایا جائے مثل کھانے پینے کے اور بعد تحریمہ کے نیت
کا اعتبار نہیں اور فرض نماز میں نیت کے وقت تعین کرنا ضرور ہے مثلاً ظہر کی فرض نماز یا عصر
کی اور مقتدی کو اقتدا کی نیت ضرور ہے یعنے یوں ارادہ کرے کہ امام کے پیچھے نماز
پڑھتا ہوں اسیطرح توجہ قبلہ کی طرف شرط ہے **فرائض نماز کے** - **پہلا** فرض تحریمہ ہے
قیام کی حالت میں مثل اللہ اکبر کہنے کے پس جو شخص امام کو رکوع میں پائے اسکو چاہیے کہ
سیدھا کھڑا ہو کے تحریمہ کہکے رکوع میں شامل ہو اگر جھکا ہوا رکوع کے نزدیک تحریمہ کہیگا تو
نماز درست نہوگی اور گونگے پر تحریمہ کہنا فرض نہیں **دوسرا** کھڑا ہونا ایسا سیدھا کھڑا ہو کہ اگر
دونوں ہاتھ پھیلائے تو گھٹنوں تک نہ پہونچیں یہ قیام فرض ہے نماز فرض اور نماز نذر اور
سنت فجر میں اُس شخص پر جسکو قیام اور سجدے پر قدرت ہو پس اگر کوئی کھڑے ہونے
کی طاقت رکھتا ہو اور سجدہ نہ کرسکتا ہو تو وہ بیٹھکر اشارے سے مستحباً نماز پڑھے **تیسرا**
قرآن کا پڑھنا جسکو اسپر قدرت ہو **چوتھا** رکوع **پانچواں** سجدہ کرنا اپنی پیشانی اور دونوں
قدموں سے اور ایک انگلی کا لگانا دونوں پاؤں سے شرط ہے سجدے کے درست ہونیکی
**چھٹا** اخیر کا قاعدہ بقدر پڑھنے اَلتَّحِیَّات کے عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ تک **ساتواں** نمازی
کا باہر آنا نماز سے کسی کام کے ساتھ **واجبات نماز کے** - **ایک** پڑھنا سورۂ فاتحہ یعنے
الحمد کا آخر تک **دوسرے** اُسکے ساتھ ملانا چھوٹی سورت کا مثل انا اعطینا کے
یا جو اُسکے برابر ہو یعنے تین آیتیں چھوٹی ہوں یا ایک بڑی اسکا ملانا فرض کی پہلی دو
رکعتوں میں اور نفل اور وتر کی سب رکعتوں میں چاہیے **تیسرے** معین کرنا قرأت
کا فرض کی پہلی دو رکعتوں میں **چوتھے** مقدم کرنا سورۂ الحمد کو اور سورتوں پر -

**پانچواں** ۵ مکرر نہ پڑہنا سورۂ فاتحہ کا سورت کے ملانے سے پیشتر پہلی دو رکعتوں میں **چھٹے** ۶ لحاظ رکھنا ترتیب کا اُن افعال میں جو ہر رکعت میں مکرر ہوتے ہیں مثل سجدے کے۔ **ساتویں** ۷ لحاظ رکھنا ترتیب کا درمیان قرأت اور رکوع کے **آٹھویں** تعدیل ارکان یعنی رکوع اور سجدہ میں اعضا کو قرار دینا بقدر سبحان اللہ کہنے کے ایسا ہی تعدیل ارکان واجب ہے سر اُٹھانے میں رکوع اور سجدے سے یعنے قومے اور جلسے میں۔ پس جو کوئی رکوع اور سجدے کے درمیان قومے کو اور علیٰ ہذا دو سجدوں کے بیچ کے جلسے کو ترک کریگا تو نماز اُس کی مکروہ تحریمی ہوگی موافق تحقیق کمال الدین محقق کے **نویں** ۹ قعدہ پہلا اگرچہ نفل میں ہو **دسویں** پہلے قعدہ میں التحیات کو عبدہٗ و رسولہٗ سے زیادہ نہ پڑہنا **گیارہویں** ۱۱ دونوں قعدوں میں التحیات کو ورسولہٗ تک پڑہنا **بارہویں** ۱۲ السّلام کا لفظ دو بار کہنا **تیرہویں** ۱۳ وتر میں قنوت پڑہنا۔ ایسا ہی تکبیر قنوت کی واجب ہے اور قنوت مطلق دعا ہے خصوصیت کسی دعاے خاص کے وجوب میں نہیں **چودہویں** ۱۴ دونوں عیدوں میں چھ تکبیریں کہنا تین پہلی رکعت میں سواے تکبیر تحریمہ کے اور تین دوسری رکعت میں بعد قرات کے رکوع سے پہلے سوا تکبیر رکوع کے **پندرہویں** امام پکار کے قرات کرے فجر مغرب عشا وغیرہ جن نمازوں میں کہ پکار کے پڑہنا آیا ہے اور آہستہ پڑہیں سب یعنے امام ہو خواہ اکیلا ظہر وعصر وغیرہ میں **فائدہ** اگر نماز میں فرض ترک کریگا تو نماز فاسد ہوجاویگی اُسکا دوبارہ پڑہنا فرض ہے اور واجب کے ترک سے فاسد نہوگی بلکہ سجدۂ سہو واجب ہوگا اگر واجب کو بھولکر چھوڑا ہو اور اگر عمداً چھوڑا یا درصورت بھولنے کے سجدۂ سہو نہ کیا تو دونوں صورتوں میں نماز کا دوہرانا یعنے دوسری بار پڑہنا واجب ہے اگر دوبارہ نہ پڑہیگا تو گنہگار ہوگا اسیطرح جو نماز کراہت تحریمی کے ساتھ ادا کی ہو اُسکا اعادہ واجب ہے جیسے پیشاب یا پاخانہ خوب روک کے نماز پڑہے تو اُسکا اعادہ واجب ہے۔ **سُنن نماز کے** سنت موکدہ وہ کام ہے جسکو رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ہمیشہ کیا اور کبھی اُسکو ترک کیا اگرچہ ترک حکمی ہو یعنے اُسکے تارک پر انکار نہ کیا ہو گو خود ترک نکیا ہو تو یہ عدم انکار ترک حکمی ہے اور سنت کا حکم یہ ہے کہ ثواب دیا جائیگا اُسکے کرنے پر اور ملامت ہوگی اُسکے ترک پر سنت موکدہ کے ترک سے نہ تو نماز فاسد ہوتی ہے نہ

سجدۂ سہو واجب ہوتا ہے لیکن برائی کا موجب ہے یعنی اگر کسی نے سستی کی راہ سے
سنت کو چھوڑا اور اُسے حقیر نہ سمجھا تو بُرا کیا اور اگر سنت کو حقیر سمجھ کے چھوڑے گا تو کافر
ہو گا اور فقہا نے لکھا ہے کہ ترک سنت کی برائی کراہت تحریمی سے کمتر ہے اور درمختار
میں وضو کی نیت کی نسبت یہ لکھا ہے کہ وَیَاثِمُ بِتَرْکِھَا یعنے وضو کر نیوالا نیت کے نہ
کرنے سے گنہگار ہو گا پس معلوم ہوا کہ سنت کے تارک کے گنہگار ہونے میں اختلاف
ہے پس نہر الفائق میں اس اختلاف کو یوں دفع کیا ہے کہ اگر سنت مؤکدہ کے ترک کی
عادت کر لے تو گنہگار ہے ورنہ نہیں لیکن بلاشبہ قابل ملامت ہے اور سنت ہے دونوں ہاتھ
اٹھانا تکبیر تحریمہ کے لئے اور دونوں ہاتھوں کی انگلیاں تکبیر کے وقت کھلی رکھنا اور سنت
ہے تکبیر کے وقت اپنے سر کو جھکانا اور سنت ہے امام کو چلّا کے تکبیر کہنا تاکہ مقتدیوں کو
نماز کے شروع اور ایک حال سے دوسرے حال کی طرف منتقل ہونے سے آگاہی ہو۔ اور
سنت ہے ثنا سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ آخر تک پڑھنا اور سنت ہے اعوذ اور بسم اللہ اور آمین
چپکے سے کہنا۔ اور سنت ہے دہنے ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے رکھنا مردوں
کے لئے۔ اور سنت ہے تکبیر رکوع کی اور رکوع میں تین بار تسبیح کہنا۔ اور سنت ہے
رکوع میں پکڑنا اپنے دونوں زانو کا دونوں ہاتھوں سے انگلیاں پھیلا کے مردوں
کے لئے اور عورتوں کے لئے انگلیوں کا کشادہ رکھنا نہ چاہیئے اور نہ پکڑنا زانو کا بلکہ ہاتھ
گھٹنوں پر رکھدیں اور سنت ہے رکوع سے اُٹھتے وقت سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ کہنا
امام اور تنہا کو اور رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ مقتدی ہے اور سنت ہے سجدے کی تکبیر کہنا اور
اُسمیں تین بار سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کہنا اور دونوں ہاتھ اور زانو سجدے میں زمین
پر رکھنا اور قعدے میں دہنے پاؤں کو کھڑا کرنا مردوں کے لئے اور بائیں پاؤں کو بچھانا اور
مسنون ہے درود پڑھنا رسول کریم علیہ وآلہ الصّلوٰۃ والتسلیم پر قعدہ اخیرہ میں اور
دعاے خیر کرنا اپنے حق میں اور اپنے ماں باپ کے حق میں اور سب مسلمان مرد و زن
کے حق میں **آداب نماز** کے ادب وہ فعل ہے کہ اُسکے کرنے سے ثواب ہوتا ہے
اور ترک اُسکا نہ برائی کا موجب ہے اور نہ عتاب کا باعث جیسے چھوڑنا سنت زائدہ کا

کہ مکروہ نہیں ہے سنت زائدہ وہ ہے جسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بطور عادت
کے کیا ہو جیسے آپ کی سیرت لباس اور نشست و برخاست میں یا نماز چاشت کی اور اسکے
مقابل سنت ہدی یعنی سنت مؤکدہ ہے جیسے اذان اور جماعت - ادب یہ ہے کہ مصلیؔ
اپنے قیام میں سجدے کی جگہ نظر رکھے اور وقت جمائی لینے کے مُنہ بند کرلے اور بقدر
طاقت کھانسی روکے اور دونوں ہاتھ آستین سے باہر نکالے اور جب موذن اقامت میں
حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ کہے تو نماز کے لئے کھڑا ہو اور قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ کہنے کے وقت اگر نماز شروع
کرے تو جائز ہے اور بعد تمام ہونے اقامت کے شروع کرے تو زیادہ بہتر ہے اسلئے کہ اس سے
نمازیوں پر اشتباہ نہ رہیگا اور موذن بھی امام کے ساتھ شروع کرسکیگا **مسئلہ** جماعت سے
فرض نماز کا ادا کرنا مردوں کے لئے سنت مؤکدہ ہے اور بعض فقہا کے نزدیک واجب
اور تراویح میں جماعت سنت کفایہ ہے اور وتر میں رمضان کے جماعت مستحب ہے **مسئلہ**
احق بامامت وہ شخص ہے جسکو علم فقہ کا زیادہ ہو اُسکے بعد وہ جسے علم قرأت زیادہ ہو اُسکے بعد وہ
جسکا تقوی زیادہ ہو اُسکے بعد وہ جسکی عمر زیادہ ہو یعنے اسکا اسلام مقدم ہو **مسئلہ** امامت اندھے
اور ولدالزنا اور غلام اور دہقانی ناخواندہ اور فاسق اور مبتدع کی مکروہ ہے ہاں اگر اندھے اور
ولدالزنا اور غلام اور دہقانی کو بہ نسبت اور مقتدیوں کے علم زیادہ ہو تو ان لوگوں کی امامت مکروہ
نہیں ہے اور مکروہ ہے زیادہ دراز کرنا نماز کا یعنے سنت سے زیادہ قرأت اور اذکار کا پڑھنا
خواہ مقتدی راضی ہوں یا نہوں اور فقط عورتوں کی جماعت مکروہ ہے **مسئلہ** اقتدا
مرد کی عورت کے پیچھے ایسا ہی بالغ کی نابالغ کے پیچھے درست نہیں البتہ نفل نماز
میں اقتدا بالغ کی نابالغ کے پیچھے مختلف فیہ ہے ہدایہ میں لکھا ہے کہ تراویح اور
سنتوں میں لڑکے کے پیچھے اقتدا کرنا مشایخ بلخ نے جائز رکھا ہے **مسئلہ** اقتدا
ایسے شخص کی جو معذور ہو بوجہ مرض ریاح کے یعنے اُس کی ریح اکثر نکلا کرتی ہو یا ایسا
شخص جس کی نکسیر جاری ہو یا وہ معذور ہو پیپ کے نکلنے سے تو ان سب کے پیچھے
اقتدا درست نہیں علی ہذا القیاس اقتدا قرآن پڑھنے والے کے پیچھے اُس اُمّی کے
جسکو قرآن پڑھنے کی قدرت نہو جائز نہیں ایسے ہی اقتدا اُس کی جو کپڑے پہنے ہونگے

اسیطرح سے رکوع اور سجدہ کرنیوالے کی اقتدا اشارے سے نماز پڑھنے والیکے پیچھے درست
نہیں اسیطرح فرض پڑھنے والے کی اقتدا نفل پڑھنے والے کے پیچھے درست نہیں اسی
طرح اقتدا ایک وقت کے فرض پڑھنے والے کی دوسرے وقت کے فرض پڑھنے والی
کے پیچھے درست نہیں مثلاً ظہر کا ادا کرنیوالا عصر پڑھنے والے امام کے پیچھے نہیں پڑھ سکتا
**مسئلہ** وضو کرنیوالا تیمم کرنیوالے کی اقتدا کرے۔ اسیطرح اعضا کا دہونیوالا موزوں پر
مسح کرنیوالے کی اقتدا کرے علی ہذا پٹی پر مسح کرنیوالے کے پیچھے بہی اقتدا جائز ہے اور
اقتدا کھڑے ہوکر نماز پڑھنے والی کی بیٹھکر نماز پڑھنے والے کے پیچھے اور نفل ادا کرنیوالے
کی فرض پڑھنے والیکے پیچھے درست ہے **مسئلہ** اگر نماز تمام ہونے کے بعد معلوم
ہوکہ امام بے وضو تہا تو نماز کا دوہرانا لازم ہے **مفسدات نماز** کے نماز کو
چند چیزیں فاسد کرتی ہیں **ایک** بات کرنا خواہ عمداً ہو یا بہولکر **دوسرے** دعا ایسی
کرنا کہ آدمیونکی باتوں سے مشابہ ہو یعنی ایسی چیز خداے تعالے اسکے بلنگے جس کا
بندونسے مانگنا محال نہو جیسے کہے خدایا تیل یا نمک دے یا کہے فلانی عورت سے
میری شادی کرادے **تیسرے** آہین یعنی آہ کہنا **چوتھے** تاوّہ یعنی آہ کہنا۔
**پانچویں** رونا حروف آمیز آواز سے **چھٹے** اُف کرنا یا تُف کرنا یہ چاروں پہلی چیزیں اگر
دنیا کی مصیبت سے ہوں تو مفسد ہیں۔ اور اگر جنت و دوزخ سے ذکر سے آہ و نالہ
وغیرہ ہو تو مفسد نہیں اسیطرح اگر بیمار اپنے تئیں آہ و نالے سے نہ روک سکے تو اسکی
بھی نماز ان چیزوں سے فاسد نہیں ہوتی **ساتویں** تنخنخ یعنی کھنکھارنا بے ضرورت
دو حرفوں سے یعنی اُح اُح کرنا بلا عذر مفسد ہے **آٹھویں** چھینکنے والے کے
جواب میں مصلی کا یرحمک اللہ کہنا نماز کو فاسد کرتا ہے **نویں** آیت میں لقمہ دینا غیر امام
کو یعنے امام اگر قرأت میں کچھ خطا کرے اور مقتدی اُسے لقمہ دے تو اس سے نماز
فاسد نہیں ہوتی البتہ اگر لقمہ کسی غیر کو دے خواہ وہ باہر نماز کے ہو یا نماز میں تو اس
سے لقمہ دینے والیکی نماز فاسد ہوتی ہے **دسویں** سلام کسیکو کرنا جواب سلام کا دینا
**گیارہویں** کھانا اسیطرح پینا تھوڑا ہو یا بہت دانستہ ہو یا بہولکر۔ مگر جب کہ اُسکے دانتوں

میں کوئی کھانے کی چیز لگی ہو اور وہ مقدار میں چنے سے کم ہو تو اسکے نگلجانے سے نماز فاسد نہیں ہوتی البتہ اگر اسکو چبائیگا تو فاسد ہوگی بارہویں[۱۲] قرآن شریف دیکھ کے قرأت کرنا امام اعظم کے نزدیک نماز کو فاسد کرتا ہے اور صاحبین کے نزدیک ساتھ کراہت کے جائز ہے تیرہویں[۱۳] کسی کے سوال کا جواب کلمہ لا الہ الا اللہ یا تسبیح یا تکبیر سے دینا مفسد نماز ہے **مکروہات نماز کے** مصلی کا اپنے کپڑے یا بدن یا کنکروں سے کھیلنا انگلیاں چٹکانا۔ ہاتھ کوکھے پر رکھنا۔ داہنے بائیں التفات کرنا یعنے چہرا سارا یا تھوڑا سا پھیر کے نماز میں دیکھنا۔ کتوں کی سی بیٹھک بیٹھنا۔ جس کی تفسیر طحاوی نے یوں بیان کی ہے کہ دونوں کولھوں پر بیٹھے اور رانوں کو کھڑا کر کے دونوں گھٹنوں کو چھاتی سے لگالے اور دونوں ہاتھ زمین پر رکھے۔ سجدے میں دونوں ہاتھ بچھانا۔ چار زانو یعنی پالتی مار کے بدون عذر کے نماز میں بیٹھنا۔ البتہ نماز کے باہر یہ نشست مکروہ نہیں۔ سلام کا جواب ہاتھ یا سر کے اشارے سے دینا۔ سر کے بالوں کا جوڑا بنا کے سر پر رکھنا۔ اپنے کپڑے کو اوپر اٹھانا اگرچہ مٹی میں بھرنے کے خیال سے ہو۔ چادر کے کنارے کو بے ضرورت بدن سے لپیٹنا اور انگر کھے کے بند نماز میں باندھنا۔ آنکھوں کا نماز میں بند کرنا۔ مگر خشوع کے سبب سے ہو تو مضائقہ نہیں جمائی لینا جس کپڑے میں جاندار کی تصویر ہو اسکا پہننا۔ نمازی کے سر کے مقابل چھت میں یا سامنے یا داہنے یا بائیں یا سجدے کی جگہ میں جاندار کی تصویر کا ہونا۔ شمار کرنا آیات و تسبیحات کا انگلیوں سے۔ امام کا محراب میں تنہا کھڑے رہنا۔ البتہ اگر اسکے قدم باہر ہوں اور سجدہ محراب میں کرے تو مضائقہ نہیں **مسائل وتر اور نوافل کے** جاننا چاہئے کہ ہر سنت نفل ہے۔ اور اسکے برعکس نہیں ہو سکتا یعنے ہر نفل سنت نہیں ہوتی اور وتر واجب ہے اسکا طریقہ حنفی مذہب میں یہ ہے کہ تین رکعتیں اس طور سے پڑھے کہ دو رکعت پڑھکے بیٹھے اور تشہد پڑھکے تیسری رکعت کے لئے اٹھے اور سورۂ فاتحہ کے ساتھ کوئی سورت پڑھ کے اَللّٰهُ اَكْبَرُ کہے اور دعاے قنوت جو مشہور ہے پڑھے اور جس شخص کو دعاے قنوت نہ یاد ہو وہ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ پڑھے یا اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ تین بار کہے۔

یا تین بار یا رَبِّ کہدے بعد اسکے تکبیر کہکے رکوع کرے پھر سجدے کے بعد تشہد پڑھکے
سلام پھیرے مسئلہ مسبوق یعنے جس شخص کی ایک یا دو رکعتیں وتر کی امام کے ساتھ فوت
ہوئی ہوں تو وہ فقط امام کے ساتھ قنوت پڑہے یعنی امام کے ساتھ تیسری رکعت میں قنوت
پڑھ لے بعد اسکے باقی نماز ادا کرنے میں قنوت نہ پڑہے مسئلہ جب کوئی حادثہ شہر میں واقع
ہو تو اسوقت میں امام کو چاہیے کہ جہری نمازوں میں قنوت پڑہتا رہے یعنی مغرب وعشا و
فجر میں فائدہ پانچ باتوں میں امام کی متابعت کیجائے یعنی اگر امام انکو کرے تو مقتدی
بھی کرے اور اگر امام نہ کرے تو مقتدی بھی نکرے۔ اول قنوت پڑہنا دوسرے قعدہ
اولے تیسرے تکبیر عید چوتھے سجدہ تلاوت پانچویں سجدہ سہو۔ کہ اگر امام ان چیزوں کو
کرے تو مقتدی بھی کرے اور اگر سہوا اُس سے رہجائیں تو مقتدی بھی چھوڑ دے اور امام
کی متابعت کرے اور چار چیزیں ایسی ہیں کہ اُن میں امام کی متابعت نہ کیجاے یعنے اگر امام انکو
کرے تو مقتدی نکرے اول زیادہ کرنا تکبیر عید کا مثلاً اگر امام چوتھی بار تکبیر کہے تو مقتدی نکہے
دوسرے زیادتی تکبیر جنازہ کی یعنی اگر امام چار تکبیر سے زیادہ نماز جنازہ میں کہے تو مقتدی اس
کی متابعت نکرے تیسرے زیادتی کسی رکن کی مثلاً امام نے دو بار رکوع کیا تو اُس میں بھی
متابعت نکرے چوتھے امام کا کھڑا ہو جانا پانچویں رکعت کے لئے اس میں بھی اقتدا نکرے
پس اگر امام چوتھی رکعت پر بیٹھ کے تشہد پڑھ کے اُٹھے تو مقتدی بیٹھا انتظار کرے اگر
امام بیٹھ کے سلام پھیرے تو اُسکے ساتھ سلام پھیرے اور اگر امام نے پانچویں رکعت کا
سجدہ کیا تو مقتدی اکیلا سلام پھیر لے اور اگر چوتھی رکعت پر امام نہ بیٹھا ہو بغیر قعدہ اخیرہ کے
اُٹھا ہو تو مقتدی انتظار کرے پس اگر امام پانچویں رکعت کے سجدے سے پہلے بیٹھے تو متابعت
امام کی کرے یعنی اُسکے ساتھ سلام پھیرے اور اگر پانچویں رکعت کا سجدہ کر چکا تو سب کی نماز
فاسد ہو گئی مقتدی کو اکیلے تشہد اور سلام سے کچھ فائدہ نہوگا اور آٹھ چیزیں وہ ہیں جن میں امام
کی متابعت واجب نہیں ہے بلکہ ان چیزوں کو کرنا چاہیے خواہ امام کرے یا نکرے ہاتھ
اُٹھانا تحریمہ کے لئے۔ ثنا پڑہنا یعنے سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ الخ پڑہے جب تک کہ
امام سورۂ فاتحہ میں ہو نماز سریہ میں اور مغرب وعشا و فجر میں امام کے قرأت شروع کرنیکی

بعد ثنا نہ پڑھے تکبیرات انتقال سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ کہنا یعنی اگر امام نے سَمِعَ اللّٰہُ
لِمَنْ حَمِدَہٗ کہنا چھوڑ دیا تو مقتدی رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ کہے۔ تسبیح یعنے رکوع اور سجدے
میں تسبیحات پڑھتا رہے جب تک امام ان میں ہو۔ تشہد یعنے اگر امام قعدے میں تشہد
نہ پڑھے تو بھی مقتدی کو پڑھنا چاہیے۔ سلام یعنے نماز کے آخر میں امام نے سلام نہ پھیرا
بلکہ مسجد سے چلا گیا یا بول اُٹھا تو مقتدی سلام پھیرے۔ تکبیر تشریق۔ یعنے عرفہ کی صبح
کے فرض پڑھنے کے بعد تکبیر کہنا۔ اگر امام نہ کہے تو بھی مقتدی کہے مسئلہ صبح کے فرض
سے پہلے اور ظہر و مغرب و عشا کے بعد دو دو رکعتیں سنت مؤکدہ ہیں اور ظہر سے پہلے اور جمعہ
کے پہلے اور پیچھے چار چار مسئلہ نماز وتر اور سنت اور نفل کی سب رکعتوں میں قرأت قرآن
فرض ہے اور نفل نماز بیٹھکر ادا کرنا بلاعذر جائز ہے رمضان شریف میں بعد عشا کے وتر سے
پہلے بیس رکعت تراویح دس سلام کے ساتھ ادا کرنا سنت مؤکدہ ہے مردوں اور عورتوں
کے حق میں اور جماعت کے ساتھ اسکا ادا کرنا سنت کفایہ ہے اور تمام رمضان میں ایکبار
ختم قرآن سنت ہے لوگوں کی سستی سے اسکا چھوڑنا نچاہیئے مسئلہ تراویح میں امام و
مقتدی ہر دوگانے میں ثنا یعنے سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ پڑھیں اور قاعدہ میں امام تشہد کے ساتھ
درود و دعا پڑھے لیکن جب دیکھے کہ لوگ تھکتے ہیں تو بعد تشہد کے فقط اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی
مُحَمَّدٍ پر اکتفا کرے اور دعاؤں کو چھوڑ دے مسئلہ تراویح میں چند امور جو خلاف شرع
ہیں اُنسے بچے۔ ایک تو قرأت میں جلدی کرنا دوسرے اعوذ اور بسم اللہ کا ترک کرنا تیسرے
رکوع اور سجدے میں اطمینان اور تسبیح کو چھوڑنا چوتھے ترویحہ کے بعد استراحت کا ترک
کرنا مسئلہ تراویح بلاعذر بیٹھ کے پڑھنا مکروہ تنزیہی ہے اسی طرح مقتدی کا بیٹھے رہنا اور
امام کے رکوع کے وقت نماز شروع کرنا مکروہ ہے مسئلہ رمضان میں وتر جماعت سے
پڑھی جائے اور سوا رمضان کے اور دنوں میں وتر و نفل کا جماعت سے پڑھنا مکروہ
ہے اگر چار مقتدی امام کے پیچھے ہوں۔ ہاں اگر ایک یا دو ہوں تو کراہیت نہیں۔ یہ
کراہیت جماعت نفل میں اُس صورت میں ہے کہ جب امام اور مقتدی سب نفل پڑھتے ہوں
اور اگر امام فرض پڑھتا اور مقتدی اُسکے پیچھے نفل کی نیت سے اقتدا کریں تو کچھ کراہت

نہیں اگرچہ دس ہی ہوں

## مسائل فرض نماز کی جماعت حاصل کرنیکے

مسئلہ اگر ایک شخص نے تنہا فرض نماز ادا کرنی شروع کی پھر اُسی جگہ اُسی فرض کی جماعت شروع ہوئی تو اُسکو چاہیے کہ اپنے فرض کو توڑے ایک سلام کے ساتھ کھڑا ہوکر اور امام کی اقتدا کرے تا جماعت کا ثواب حاصل ہو۔ لیکن اگر ایک رکعت اپنے فرض کی پڑھ چکا ہو اور وہ نماز ظہر یا عصر یا عشا کی ہو تو دوسری رکعت ملا کے سلام پھیر کے جماعت میں ملے۔ اور اگر تین رکعتیں ظہر یا عصر یا عشا کی پڑھ چکا ہو تو اکیلا اُس نماز کو پورا کرے ظہر و عشا میں نفل کی نیت سے امام کی اقتدا کرے تاکہ جماعت کا ثواب حاصل ہو مسئلہ اگر سنتیں ظہر کی شروع کر چکا اور جماعت شروع ہوئی تو دو رکعت پر سلام پھیر کے اقتدا کرے مسئلہ فجر کے فرض کی جماعت شروع ہو تو جس نمازی نے سنتیں نہ پڑھی ہوں وہ در صورت خوف فوت جماعت کے سنتوں کو چھوڑ دے اور اگر ایک رکعت جماعت کے ساتھ ملنے کی امید یا قعدہ ملنے کی امید ہو تو سنتوں کو نہ چھوڑے بلکہ علیحدہ مکان میں پڑھکے جماعت میں شریک ہو اور فرض کی جماعت کے برابر کھڑے ہو کے سنتیں پڑھنا مکروہ ہے ہاں اگر وہاں مکان علیحدہ نہو تو کسی ستون کی آڑ میں سنتیں پڑھے مسئلہ نمازیں جو قضا ہو گئی ہوں اون میں اور وقتیہ نمازوں میں ترتیب کا لحاظ رکھنا لازم ہے یعنے پہلے قضا نماز کو پڑھے بعد اسکے وقتیہ کو ادا کرے مگر جب وقت وقتیہ نماز کا تنگ ہو ایسا کہ قضا کے پڑھنے سے وقتیہ کے فوت کا ڈر ہو تو ترتیب ساقط ہے۔ یعنے پہلے وقتیہ کو ادا کرے۔ علی ہذا القیاس جب قضا کو بھول گیا اور وقتیہ پڑھ لی تو بھی ترتیب ذمے سے ساقط ہو گئی۔ اسی طرح جب قضا نمازیں چھہ کو پہونچیں تو بھی ترتیب لازم نہیں فائدہ قضا کہتے ہیں ایک فرض یا واجب کے وقت گذرنے کے بعد ادا کرنے کو اور ادا کے معنی یہ ہیں کہ فرض یا واجب کو اُسکے وقت پر کرے پس وتر اگر قضا ہو گئی ہو تو اُس میں اور فجر میں بھی ترتیب لازم ہے مسئلہ جاننا چاہیے کہ اگر کوئی واجب نماز کے واجبات میں سے سہواً چھوٹ جائے تو نمازی پر سجدۂ سہو واجب ہے اُسکا طریقہ یہ ہے کہ قاعدہ اخیرہ میں تشہد پڑھ کے ایک سلام پھیر کے دو سجدے کرے پھر قعدہ میں تشہد اور درود اور دعا پڑھکے دو سلام پھیرے مسئلہ اگر پہلا قعدہ فرض میں بھول

گیا اور تیسری رکعت کے واسطے کھڑا ہونے لگا ہنوز پورا کھڑا نہیں ہوا تھا کہ اسکو یاد آیا کہ میرے ذمے قعدہ ہے پس یہ نمازی اگر بیٹھنے کے نزدیک ہے تو بیٹھ جائے اور تشہد پڑھ کے تیسری رکعت کے لئے اُٹھے اور جو کھڑے ہونیکے نزدیک ہو تو کھڑا ہو جائے اور نماز تمام کرکے سجدہ سہو بطریق مذکور کرے مسئلہ اگر قعدہ اخیرہ کو بھول کر کھڑا ہو گیا تو جب تک اس رکعت زائدہ کا سجدہ نکیا ہو بیٹھ جاوے اور نماز تمام کرکے سجدہ سہو کرے اور اگر رکعت زائد کا سجدہ کر چکا تو ایک رکعت اور ملا کے سلام پھیرے۔ یہ نماز نفل ہو جائیگی فرض کا اعادہ کرے مسئلہ جو نمازی ایسا بیمار ہے کہ وہ کھڑے ہو کر نماز نہیں پڑھ سکتا یا اگر کھڑا ہو تو بیماری کے بڑھ جانیکا خوف ہے تو اُسے چاہیے کہ بیٹھ کے نماز گذارے مسئلہ اگر بیٹھ کے بھی نماز نہیں پڑھ سکتا تو لیٹ کر اشارہ سے ادا کرے۔ خواہ چت لیٹے یا کروٹ سے۔ اور اشارہ سر سے کرے نہ آنکھوں سے اور نہ بھووں سے۔ اور چت لیٹنے کی صورت میں پائوں قبلہ رخ کرے اور گھٹنے کھڑے رکھے اور ذرا سر اونچا کر لے تاکہ چہرہ قبلہ رخ ہو جائے۔ اور کروٹ کی صورت میں منہہ قبلہ کی طرف کرے اور جب اشارہ کے لئے سر نہ ہلا سکے تو نماز موقوف رکھے **مسائل سجود تلاوت**

کے قرآن شریف میں چودہ آیتیں سجدے کی ہیں جو اکثر ونکو معلوم ہیں جو کوئی اُن میں سے ایک آیت پڑھے یا سنے تو دونوں پر سجدہ واجب ہوگا علی التراخی یعنے فوراً سجدہ کرنا واجب نہیں۔ اسیطرح اگر امام نے آیت سجدے کی پڑھی تو مقتدی پر امام کے ساتھ سجدہ کرنا واجب ہے گو اُسے نسنا ہو اور اس سجدے کا طریقہ یہ ہے کہ ساتھ طہارت اور ستر عورت اور قبلہ رخ ہونے کے ایک تکبیر یعنی اللّٰہ اکبر کہلا کے کہے اور سجدہ کرے اور اُس میں تسبیح سجود کی پڑھے بعد اسکے تکبیر کے ساتھ سر اُٹھا لے اور تکبیر و سکے وقت کھڑا ہونا مستحب ہے مسئلہ اگر نماز میں آیت سجدہ کی پڑھے تو نماز ہی میں سجدہ کرے نہ باہر نماز کے مسئلہ سجدہ تلاوت ادا ہوتا ہے رکوع کرنے سے سوا رکوع نماز کے اور اسیطرح ادا ہوتا ہے سجدہ کرنے سے سوا نماز کے سجدے کے اور اسی طرح ادا ہوتا ہے سجدہ تلاوت نماز کے رکوع سے بشرطیکہ فوراً آیت سجدہ پڑھکے رکوع کرے یا ایک یا دو یا تین آیتیں پڑھکے رکوع کرے نہ زیادہ۔ اور دوسری شرط رکوع نماز سے سجدے کے ادا ہونے کی

یہ ہے کہ رکوع کے وقت نیت سجدۂ تلاوت کی کرلے یعنی یوں نیت کرے کہ میں سجدۂ تلاوت
بھی اسی رکوع میں ادا کرتا ہوں۔ اسی طرح سجدۂ تلاوت ادا ہوجاتا ہے سجدۂ نماز سے بشرطیکہ
فوراً سجدہ کرے یعنے سجدہ کی آیت پڑھ کے نماز کا رکوع کرکے سجدہ نماز کا کرے تو اسی
کے ضمن میں سجدۂ تلاوت بھی ادا ہوجاتا ہے بالاتفاق گو نیت نکرے الحاصل رکوع میں
سجدۂ تلاوت کے ادا ہونے کی شرط نیت ہے پس اگر امام نے رکوع میں ادا ہونیکی نیت
کی اور مقتدی نے نہ کی تو مقتدی کا سجدہ نہ ادا ہوگا بلکہ اُسکے ذمے باقی رہا اُسکو چاہئے
کہ امام کے سلام کے بعد سجدہ کرکے قعدہ کرے **مسئلہ** اگر ایک آیت سجدے کی کئی بار
ایک مجلس میں پڑھے تو ایک ہی سجدہ کافی ہوگا **مسئلہ** کوئی سورت نماز میں پڑھتے وقت
اُس کی آیت سجدہ کو چھوڑنا مکروہ ہے اسی طرح نماز سے باہر بھی یہ فعل مکروہ ہے **مسئلہ** اگر
آیت سجدہ کو پڑھے اور ماسوا کو چھوڑ دے تو اندیشہ نہیں ہے **مسئلہ** ایک شخص نے خارج
نماز آیت سجدے کی پڑھی اور پھر اُسی کو نماز میں بھی پڑھا تو سجدۂ تلاوت نماز کا دونوں کے
لیے کافی ہے **مسائل سفر کے** جب اپنے وطن اصلی یا وطن اقامت سے ایسے
مقام کا قصد کرکے نکلے جو تین روز کی مسافت پر درمیانہ چال سے ہو تو وہ بعد تجاوز
کرنے آبادی کے اپنے نکلنے کے مقام سے قصر کرے یعنے جو فرض چار رکعت والا
ہو اُسکو دو پڑھے **فائدہ** تین روز کی مسافت سے مُراد پورے تین روز نہیں بلکہ ہر روز
صبح صادق سے زوال تک اور وہ بھی عادت کے موافق آرام لیتے ہوئے اور درمیانہ
چال سے اونٹ کی چال یا پیادہ پا مراد ہے نہ گھوڑے کی پس اگر ایسی ہلکی تین منزلوں
کو دو دن یا ایک دن میں طے کرے تو بھی قصر کرے جیسا بالفعل ہندوستان
میں ریلوے کا سفر ہے کہ پانسو میل دو دن میں قطع ہوتے ہیں اس میں بھی قصر کو
نہ چھوڑے **مسئلہ** جو شخص بے قصد پھرے مہینا بھر کی راہ خواہ برس دن کی تو وہ کبھی قصر
نہ کرے۔ مثلاً دو دن کی مسافت کا پہلے قصد کیا پھر وہاں سے ایک دن کا قصد کیا اسی
طرح قصد کرتا چلا گیا تو یہ شخص قصر نہ کرے **مسئلہ** مسافر مقیم نہوگا جب تک پندرہ روز رہنے
کا ایک جگہ میں قصد نہ کرے۔ پس اگر کسی مقام میں پہونچکے اس نے ارادہ کیا کہ دو دن

روز کے بعد یہاں سے چلونگا پھر بعد دس روز کے کچھ کام پیش آیا اور دس روز کی اقامت کا خیال ہوا۔ علیٰ ہذا القیاس مہینوں اسیطرح سے گذرے اور کبھی پندرہ روز کے رہنے کا قصد نہو تو یہ ہمیشہ قصر کرتا رہے **مسئلہ** درست ہے اقتدا مقیم کی پیچھے مسافر کے اور جب مقیم اپنی باقی دو رکعتوں کے پورا کرنے کے لئے اُٹھے تو سورۂ فاتحہ نہ پڑھے بلکہ بقدر الحمد کے چپ کھڑا رہے اور رکوع و سجدہ کرے۔ اور اس باقی میں اگر سہو ہو تو سجدۂ سہو بھی نکرے **مسئلہ** امام مسافر کو مستحب ہے کہ بعد سلام کے کہدے کہ اپنی نماز پورا کرلو کہ میں مسافر ہوں اور اگر پہلے سے امام مسافر اپنا حال بتادے تو بہتر ہے **مسئلہ** مسافر جب مقیم کے پیچھے اقتدا کرے تو پوری چار پڑھے **مسئلہ** مسافر سیر کی حالت میں اگر امن و قرار میں ہو تو سنتیں بجالاتا رہے اور اگر خوف و فرار میں ہو تو چھوڑ دے لیکن سنتیں فجر کی نہ چھوڑے **مسائل جمعے کے** ظہر کے بدلے جمعے کے روز نماز جمعہ واجب ہے لیکن اسکے وجوب کے لئے حنفی مذہب میں چند شرطیں ہیں۔ آزادی[۱] اقامت[۲] یعنی سفر میں نہونا۔ تندرستی[۳]۔ اور وقت ظہر[۴]۔ مذکر[۵] ہونا۔ سلامتی[۶] آنکھوں کی اور پاؤں کی۔ وجود[۷] شہر یا گرد شہر کا۔ اور سلطان[۸] یا نائب سلطان کا ہونا۔ خطبہ[۹]۔ مسجد میں[۱۰] اذن عام ہونا جماعت[۱۱] یعنی تین سے کم مقتدی نہوں عقل[۱۲] بلوغ[۱۳] ان شرطوں کو بعض شعرا نے فارسی میں نظم کیا ہے **قطعہ**

شرط وجوب عقل و اقامت بلوغ دان ٭ بے عذر تیست و مردی و آزادی اسے جوان
سلطان و وقت و خطبہ جماعت ہم اذن و شہر ٭ این جملہ بر زبان کن و مگذار رائگان

حاصل یہ کہ بارہ شرطیں ہیں ان میں سے چھ پہلے شعر کی وجوب جمعہ کی ہیں اور چھ پچھلے شعر کی ادا کی ہیں اور فرق ادا کی شرطوں اور وجوب کی شرطوں میں یہ ہے کہ جب تک ادا کی شرطیں نہ پائی جائینگی جمعہ درست نہوگا۔ اور وجوب کی شرطیں نہونیسے جمعہ درست ہے گو اسکے ذمے واجب نہیں **مسئلہ** جمعہ ایک شہر میں دو جگہ یا کئی جگہ پڑھنا درست ہے **مسئلہ** مسنون ہیں جمعہ کے پہلے دو خطبے ہلکے ایسے طور پر کہ دو خطبوں کے درمیان ایک تھوڑا سا جلسہ بقدر تین آیت کے کرے اور امام طحاوی نے لکھا ہے کہ اس

جلسے میں کوئی دعا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں ہوئی۔ **مسائل عیدین کے**

دونوں عیدوں کی نماز واجب ہے اُس شخص پر کہ جسپر جمعہ واجب ہو اور جو شروط جمعہ کے ہیں وہی عیدین کے بھی ہیں مگر خطبہ کہ وہ واجب نہیں بلکہ بعد نماز کے سنت ہے طریقہ اس نماز کا یہ ہے کہ پہلی رکعت کے تحریمہ کے بعد ہاتھ باندھ کے ثنا یعنے سُبحانک اللّٰھم پڑھے اور تین تکبیریں کہے ان تکبیروں کے کہنے میں نہ باندھے بلکہ کھلے رکھے بعد تیسری تکبیر کے ہاتھ باندھ کے قرأت پڑھے اور رکعت پوری کرکے دوسری رکعت کی بھی قرأت تمام کرکے تین تکبیریں بدستور سابق کہکے چوتھی تکبیر رکوع کی کہے اور نماز پوری کرے بعد اسکے دو خطبے پڑھے اور خطبہ میں احکام صدقہ فطر کے بیان کرے اور اگر عید قربان ہو تو قربانی کے احکام بیان کرے **مسئلہ** نماز عید اور نماز جنازہ جب ایکوقت میں پڑھنے کی ضرورت ہو تو نماز عید کو مقدم کرے اسی طرح نماز کسوف پر بھی نماز عید مقدم کیجائے۔ **مسئلہ** نماز جنازہ مقدم کیجائے عید کے خطبے اور مغرب کی سنتوں پر **مسئلہ** عید الفطر کے دن مستحب ہو نماز سے پہلے کوئی شیرینی کھانا اور غسل کرکے عمدہ پوشاک پہننا اور خوشبو لگانا اور گھر سے نکلنے کے قبل فطرہ ادا کرنا **مسئلہ** عید کی نماز کے لئے عید گاہ میں جانا سنت ہے اگرچہ جامع مسجد بہت بڑی موجود ہو **مسئلہ** راہ میں تکبیر کہتے ہوے جانا مستحب ہے یعنی عید کی نماز کو جائے تو راستے میں تکبیر کہتا جائے **مسئلہ** عید کی نماز کے پہلے اور پیچھے عیدگاہ میں نفل نہ پڑھے لیکن عوام کو نہ روکے کہ انکو رغبت نیکیوں میں کم ہے **مسئلہ** عید قربان کے دن مستحب ہے کہ کھانا نمیں نماز عید تک تاخیر کرے **مسئلہ** ماہ ذوالحجہ کی نویں تاریخ صبح کی نماز کے بعد سے تیرہویں کی عصر تک تکبیر تشریق کہنا واجب ہے ہر نمازی پر مرد ہو خواہ عورت مسافر ہو یا مقیم تکبیر یہ ہے اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ **مسئلہ** جب سورج میں گہن لگے تو اُسوقت امام جمعہ کو چاہیئے کہ دو رکعت نماز لوگونکے ساتھ پڑھے اور اس نماز کے لئے اذان اور اقامت نہیں ہو بلکہ فقط اَلصَّلٰوۃُ جَامِعَۃٌ کے لفظ سے ندا کرادے تاکہ لوگ جمع ہو جائیں اور بعد نماز کے بیٹھا دعا کرتا رہے اور لوگ آمین کہتے رہیں اس حد تک کہ آفتاب صاف و روشن

ہوجائے مسئلہ چاند گہن کے وقت اور آندہی چلنے کے وقت رات کو ہو یا دن کو
اور بوقت سخت تاریکی کے دن کو اور تیز روشنی ہوجانے کے رات کو اور بیماریوں کی کثرت
کے وقت اور دشمنوں سے گھبراہٹ اور خوف کے وقت دو رکعت نماز اپنے گھر میں
تنہا پڑہے اور دعا کرتا رہے مسئلہ جب گناہوں کی شامت سے خشک سالی ہو
پانی نہ برسے تو امام کو چاہیئے کہ فقط مسلمانونکو لیکے جنگل میں جاوے اور بطور عید کے نماز پڑہے
بعد اسکے سب لوگ دعا و استغفار کرتے رہیں یہ عمل تین روز کرنا چاہیئے مسئلہ جسوقت دشمن
یا درندے کا خوف ہو یا اژدہا یا آتش زدگی ہو تو امام کو چاہیئے کہ مقتدیوں کے دو حصے کرے
ایک حصہ لوگونکا دشمن کے مقابلہ میں رکھے اور دوسرے کے ساتھ نصف نماز فجر اور ظہر اور عصر
اور عشا کی ادا کرے اور مغرب ہو تو دو رکعت انکے ساتھ پڑہے پھر یہ حصہ دشمن کے مقابلہ
میں جائے اور وہ حصہ جو دشمن کے سامنے تہا امام کے پیچھے آدہی نماز سوا مغرب کے پڑہے
اور مغرب ہو تو ایک رکعت باقی پڑہے پس اب امام تو فارغ ہو اسلام پھیرے اور پہلا فرقہ جسنے
آدہی نماز امام کے ساتھ پڑہی تہی وہ اپنی نماز کی جگہ آئے اور باقی کو پورا کرے اور دوسرا
فرقہ جو پہلی نماز میں شریک تہا وہ اسوقت میں دشمن کے مقابل رہے پس جب پہلا فارغ
ہو تو وہ دشمن کے مقابلہ میں جائے اور دوسرا فرقہ باقی کو تمام کرے مسئلہ جنازے کی
نماز فرض کفایہ ہے فرض کفایہ اسے کہتے ہیں کہ اگر کوئی اسے نہ ادا کرے تو تمام قوم گناہگار
ہو اور بعض کے ادا سے سب بری الذمہ ہوجائیں یہ نماز فقط چار تکبیریں بغیر رکوع و سجود کے
ہیں پہلی تکبیر کے بعد سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَجَلَّ
ثَنَاؤُكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ پڑہے اور دوسری تکبیر کے بعد درود اور تیسری کے بعد
دعائے ماثورہ پڑہے وہ یہ ہے اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَيِّنَا وَمَيِّتِنَا وَشَاهِدِنَا وَغَائِبِنَا وَصَغِيْرِنَا وَكَبِيْرِنَا وَ
ذَكَرِنَا وَاُنْثَانَا اَللّٰهُمَّ مَنْ اَحْيَيْتَهٗ مِنَّا فَاَحْيِهٖ عَلَى الْاِسْلَامِ وَمَنْ تَوَفَّيْتَهٗ مِنَّا فَتَوَفَّهٗ عَلَى الْاِيْمَانِ
اَللّٰهُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَهٗ وَلَا تَفْتِنَّا بَعْدَهٗ ۔ اگر عورت میت ہو تو اَجْرَهَا و بَعْدَهَا کہے
اور اگر میت بچہ ہو تو بعد دعاء بالغین کے یہ زیادہ کرے اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ لَنَا فَرَطًا وَّذُخْرًا وَّ
اجْعَلْهُ لَنَا شَافِعًا وَّمُشَفَّعًا اس دعا میں ہی درصورت لڑکی ہونے میت کے اِجْعَلْهَا

اور شَافِعَۃً وَّمُشَفَّعَۃً کہے اور چوتھی تکبیر کے بعد دونوں طرف سلام پھیرے مسئلہ طریقہ دفن
اور کفن کا یہ ہے کہ جب آدمی قریب الموت ہو تو اُسکے منہ کو قبلہ رخ کریں اور دہنی کروٹ لٹائیں اور
کلمۂ شہادت اس طور پر تلقین کریں کہ خود حاضرین اُسکے پاس باواز پڑہیں تاکہ اُسکے کان میں آواز
پہونچے پھر جب روح اُس کی قبض ہوجائے تو آنکھیں اور منہ اُسکا بند کریں اور کپڑے اتار کے
تختہ پر لٹائیں اور ناف سے زانو تک ڈہانکیں کہ مُردے کے اُن اعضا کو دیکھنا ممنوع ہے پھر وضو
کرائیں بغیر کلی اور ناک میں پانی ڈالنے کے اور اگر میت جنابت یا حیض یا نفاس کی حالت میں
مری ہو تو مضمضہ اور استنشاق بالاتفاق کرائیں اور اگر ایسی حالت میت کی نہو تو تر کپڑے سے
اُسکا منہ اور ناک کے نتھنے صاف کئے جائیں اُسکے غسل کے پانی میں بیری کے پتے یا
اور کوئی میل چھاٹنے والی چیز ڈال کے جوش دیں اور اُسکے سر اور ڈاڑہی کو گل خیرو وغیرہ سے
دہوئیں اور پہلے اُسکو بائیں کروٹ لٹائیں اور دہنی طرف سے پانی بہائیں بعد اسکے دہنے
بازو پر لٹائیں اور بائیں جانب دہوئیں بعد اسکے میت کو بٹہا کے پیٹ کو آہستہ آہستہ ملیں جو کچھ
پائخانے کی راہ سے نکلے صاف کریں اور بالوں میں کنگھی نکریں ۔ اور ناخن اور بال نہ تراشیں کہ
کہ یہ سب مکروہ تحریمی ہے تین بار بدن کو دہوئیں مگر تیسری بار پانی میں کافور ملاکے دہوئیں
جب غسل سے فراغت ہو بدن کو رومال یا کپڑے سے خشک کریں بعد اسکے کفن پنہائیں
مردوں کے لئے کفن میں سنت تین کپڑے ہیں پہلا تہبند کہ وہ چادر ہے سر سے قدم تک ۔
دوسرا قمیص یعنی کفنی گردن سے قدم تک اسکا گریبان شانے کی طرف ہو تیسرا لفافہ کہ وہ بھی
چادر ہے تہبند سے زیادہ لمبی ۔ اور عورتوں کے لئے سنت کفن میں پانچ کپڑے ہیں کفنی تہبند
خمار یعنے دامنی کہ اسکا عرض ایک بالشت ہو اور طول تین ہاتھ کہ سر کے بال اُس میں لپیٹ
کے سینہ پر رکہیں چوتہا لفافہ پانچواں ایک پارچہ جس سے انکا سینہ بندہائیں عرض اُسکا میت کی بغل
سے زانو تک ہو اور طول تین ہاتھ ہو سینہ بند کو دونوں چادروں کے بیچ میں رکھنا اولی ہے
اور کفنی کو اوپر اوڑہنی جس میں بال لپیٹ کر رکہیں اسکے اوپر وہ چادر جسے تہبند کہتے ہیں اسکے اوپر
لفافہ یعنی بڑی چادر اور کفن کو تین دہجیوں سے باندہیں ایک سے سر کی طرف کا سرا دوسرے سے
کمر تیسرے سے قدم اور جس طرح نماز میں پہلے بایاں ہاتھ رکھ کے اُسکے اوپر دہنا ہاتھ رکھتے

ہیں اسی طرح کفن کا بایاں حصہ پہلے میت پر ڈالیں اُسکے اوپر دہنی طرف کا کپڑا ڈالیں اور دفن کرتے وقت قبلہ کیطرف سے قبر میں رکھیں حنفیہ کے نزدیک لحد بہتر ہے شق سے لحد کہتے ہیں بغلی کو اور شق کہتے ہیں صندوقی کو قبر میں میت کے مُنہ کو قبلے کی طرف کردیں اور گرہ کفن کی کھولدیں بعد اسکے کچی اینٹوں سے اُسے بند کر کے مٹی اوپر سے ڈالیں اور قبر کو مُربع یعنے چوکونہ بنائیں بلکہ مثل کوہان شتر کے بنائیں اور خام رکھیں پختہ نہ کریں ہمارے سردار رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کی قبر شریف بہی خام ہے **مسئلہ** شہید کو بغیر نہلائے اُسی کے خون بہرے کپڑوں میں نماز جنازہ پڑہ کے دفن کرنا چاہئے شہید اُسے کہتے ہیں جسے معرکے میں کفار نے قتل کیا ہو یا باغیوں یا رہزنوں نے یا کسی مسلمان نے ظلم سے مارا ہو اور اُسکے مرنے میں دیر نہوئی ہو یعنے معرکہ سے اُسکو دوسری جگہ نہ لے گئے ہوں اور باغی اور راہزن اگر قتل کیا جائے تو اُسے نہ نہلائیں نہ اُسپر نماز پڑہیں **مسائل زکوۃ کے**

**مسئلہ** مالدار پر اللہ سبحانہ کا ایک فرض بہ نسبت فقیر کے زیادہ ہے اور وہ زکوۃ ہے۔ قرآن شریف میں بہت سے مقاموں میں اسکا حکم وارد ہے اس کی فرضیت کے لئے چند شرطیں ہیں عاقل ہونا اور بالغ ہونا پس دیوانے اور بچے کے مال میں زکوۃ واجب نہیں نزدیک امام اعظم رحمۃ اللہ کے اور آزاد ہونا پس غلام مکاتب کے مال میں زکوۃ واجب نہیں اور مالک نصاب ہونا وہ دو سو درم ہے چاندی میں اور بیس مثقال ہے سونے میں اور نصاب کا زائد ہونا حاجت اصلی سے اور فارغ ہونا قرض سے اور نامی ہونا یعنے بڑہنے والا ہونا مال نصاب کا حقیقۃً یا حکماً زیادتی حقیقی درصورت تجارت کے ہے اور زیادتی حکمی نقد روپے اور سونے میں اور چاندی سونے کے زیور اور برتن میں ہے حوائج اصلی مکان سکونت کا اور لباس وغیرہ اور گھوڑا سواری کا اور ہتیار استعمال کے ہیں پس جس نصاب میں یہ شرطیں پائی جائیں اور سال اُسپر گذرے تو چالیسواں حصہ اُس میں سے للہ دے اور جسقدر نصاب سے زیادہ ہو اُس میں سے بہی چالیسں میں ایک دیوے اور دیتے وقت یا جدا کرتے وقت نیت لازم ہے اور وہ جانور مویشی یعنے بکری بہیڑ گائے بہینس جو چہ مہینے سے زائد جنگل میں چرتے ہوں اور وہ بقصد نسل اور گہی اور دودہ لینے کے رکھے ہوں

تو اُن میں بھی زکوۃ واجب ہے اس کی تفصیل یہ ہے چالیس[۴۰] بکریاں یا بھیڑیں ہوں تو اُن میں
سے سال بھر میں ایک دے جب ایکسو اکیس[۱۲۱] ہوں تو دو دے اور دو سو ایک ہوں تو تین
دے اور چار سو[۴۰۰] میں چار دے بعد اسکے ہر سیکڑے میں ایک بکری زیادہ کرتا جائے۔ اور
گائیں بھینسیں جب تیس ہوں تو ایک بچہ برس روز کا جسکو تبیع کہتے ہیں دیوے اور چالیس[۴۰]
میں دو برس کا بچہ جسے مُسِن کہتے ہیں دیوے اور ساٹھ[۶۰] میں دو تبیع دیوے ستر میں ایک
تبیع ایک مُسِن دیوے اسّی[۸۰] میں دو مُسِن بعد اسکے اسی حساب سے ہر تیس[۳۰] عدد میں ایک تبیع اور
ہر چالیس میں ایک مُسِن دیتے رہیں اور اونٹ ہر پانچ عدد میں ایک بکری اور جب پچیس ہوں تو
برس روز کا مادہ بچہ جسے بنت مخاض کہتے ہیں دیں اور چھتیس[۳۶] اونٹ میں دو برس کا مادہ بچہ جسے بنت
لبون کہتے ہیں دیں اور چھیالیس اونٹ ہوں تو تین برس کا مادہ بچہ جسکا نام حقہ ہے دیں اور جب اکسٹھ[۶۱]
اونٹ ہوں تو ایک مادہ بچہ چار سالہ جسکو پانچواں سال لگا ہو دیں اور یہ قید جتنی عمریں ہمنے لکھیں
سب میں معتبر ہے یعنی برس کا لفظ جہاں لکھا ہو وہاں سمجھنا چاہئے کہ دوسرا برس اُسے لگا ہو
علیٰ ہذا القیاس اور چھہتر اونٹ میں دو بنت لبون اور اکانوے دو حقے ایکسو بیس[۱۲۰] عدد تک
بعد اسکے از سر نو زکوۃ کا حساب کیا جاوے یعنے دو حقوں کے ساتھ ہر پانچ عدد میں ایک بکری دیجاوے
یعنی جب ایکسو پچیس[۱۲۵] ہوں تو دو حقے اور ایک بکری دے اور علیٰ ہذا پھر جب ایکسو پینتالیس[۱۴۵] ہوں تو
دو حقے اور ایک بنت مخاض دیں اور ایکسو پچاس[۱۵۰] میں تین حقے بعد اسکے ہر پانچ میں ایک بکری پھر جب ایکسو
پچھتر[۱۷۵] ہوں تو تین حقے ایک بنت مخاض اور ایکسو چھیاسی[۱۸۶] میں تین حقے ایک بنت لبون اور ایکسو چھیانوے[۱۹۶]
میں چار حقے دو سو تک بعد اسکے ہمیشہ اسی حساب سے دیتے رہیں گو کتنے ہی زیادہ ہو جاویں۔
مثلاً جب دو سو پر پانچ اونٹ زیادہ ہوں تو زکوۃ میں ایک بکری چار حقوں کے ساتھ زیادہ کیجائے اور دو سو دس[۲۱۰]
میں دو بکریاں معہ چار حقوں کے اسیطرح ہر پانچ پر ایک بکری بڑہاتے جاویں جب دو سو پچیس[۲۲۵] ہوں
تو چار حقوں کے ساتھ بنت مخاض اور دو سو چھتیس[۲۳۶] میں بنت لبون معہ چار حقوں کے اور دو سو چھیالیس[۲۴۶] میں پانچ
حقے دو سو پچاس[۲۵۰] تک الحاصل جو حساب ڈیڑھ سو[۱۵۰] کے بعد سے دو سو تک تھا ی طرز دو سو سے ڈھائی سو تک
اور ڈھائی سو سے تین سو تک ہے ایسا ہی ہزاروں تک ہر پچاس[۵۰] میں ایک حقہ زیادہ ہوتا جائے
اور گدہے خچر گھوڑے میں زکوۃ نہیں ہے اسی طرح بکری اور اونٹ اور گائے کے بچوں میں جنکے

ساتھ بڑے جانور نہوں فقط بچے ہی ہوں زکوٰۃ نہیں ہے تفصیل زکوٰۃ سوائم کی ہے اگر یہ مواشی
مذکورہ بنیت تجارت کے پالے گئے ہوں تو تجارت کے حساب سے زکوٰۃ واجب ہوگی یعنی چالیسواں
حصہ ہر سال ہی اور وہ مواشی جنکو گھر پر گھاس چارہ دیا جاتا ہو اُن میں بھی زکوٰۃ نہیں ہے مگر اُسوقت کہ
تجارت کی نیت سے پالے جائیں **مسئلہ** صدقہ فطر کا واجب ہے اُس آزاد مسلمان پر جسکے پاس اتنا مال
ہو کہ اسمیں زکوٰۃ واجب ہوسکے اگرچہ وہ مال نامی یعنے بڑھنے والا نہو اور فاضل ہو حاجت اصلی
سے پس ایسے شخص پر واجب ہے کہ اپنی طرف سے اور اپنے چھوٹے بچوں اور غلام اور لونڈی
ہر ایک کی طرف سے ادھا صاع گیہوں صدقہ فطر کا دے اور اگر گیہوں نہوں تو ایک صاع جوار
وغیرہ کا دے اور سو رتی سیر کے حساب سے ہر ایک کی طرف سے پونے پانسیر گیہوں احتیاطاً دے
اور جوار یا جرے وغیرہ سے ساڑھے نو سیر دے عید الفطر کی صبح کو نماز سے پہلے اسکا ادا کرنا بہتر ہے
اور اگر ایک دو روز پہلے دیدے تو بھی جایز ہے **مسئلہ** مستحق زکوٰۃ کے فقیر اور مسکین اور عامل زکوٰۃ
اور مکاتب یعنی وہ غلام جسکی آزادی مالک نے ادا سے مال معین پر موقوف رکھی ہو اور قرضدار اور
غازی ہیں اور وہ مسافر جو اپنے مال سے دور پڑے ہوں اور راہ خرچ کے محتاج ہوں **فائدہ** فقیر
وہ شخص ہے جسکے پاس مال نصاب نہو گو دس بیس روپے کا مالک ہو مسکین وہ جسکے پاس
ایک روز کا قوت نہو عامل زکوٰۃ وہ جسکو حاکم نے مال زکوٰۃ جمع کرنیکے لئے معین کیا ہو اسکو حق السعی
مال زکوٰۃ میں سے دیا جاویگا اگرچہ توانگر ہو **مسئلہ** زکوٰۃ اپنے اصول یعنی ماں باپ دادا دادی وغیرہ کو دینا
درست نہیں ہے ایسا ہی اپنی فروع یعنی اولاد بیٹا بیٹی پوتا پوتی نواسا نواسی وغیرہ کو زکوٰۃ نہ دے
اور میاں اپنی بی بی کو اور بی بی اپنے میاں کو نہ دے اور اسی طرح اپنے غلام کو اور بنی ہاشم کو
اور اُنکے غلاموں کو اگرچہ آزاد ہوگئے ہوں زکوٰۃ دینا درست نہیں اور تعمیر مسجد اور کفن میت اور دین
میت میں بھی زکوٰۃ دینا درست نہیں ہے ایسا کافر ذمی کو بھی زکوٰۃ دینا درست نہیں البتہ صدقہ فطر ذمی
کو دینا درست ہے **مسائل روزوں کے** روزہ نام ہے ترک کرنے کھانے پینے اور
جماع کا صبح صادق سے لیکر غروب آفتاب تک ساتھ نیت کے فرض ہوتا ہے روزہ رمضان کا
چاند دیکھنے سے یا شعبان کے تیس گذرنے سے **مسئلہ** رمضان کا فرض روزہ اور نذر معین
کا روزہ (مثلاً کسی نے یوں کہا ہو کہ میرا مسافر جب آئیگا یا بیمار صحت پائیگا تو اسکے بعد جو پہلا رجب ہوگا

اُس کی پہلی تاریخ سے تیسری تک میں روزہ رکھونگا مینے یہ منت مانی ہے) ایسا ہی نفل کا روزہ یہ تینوں
قسم کے روزے جب ادا ہوتے ہیں کہ رات سے نیت کرے یا ضحوۂ کبریٰ سے پہلے اور ضحوۂ کبریٰ
سے مراد آدھا دن شرعی ہے اور شرعی دن صبح صادق سے غروب آفتاب تک ہے پس نصف روز شرعی
پورا ہونے سے پہلے نیت کرے اور سوا انکے قضا کا روزہ اور کفارہ اور نذر غیر معین کا روزہ یہ سب
جبتک رات سے نیت نہ کریگا ادا نہونگے مسئلہ روزہ دار اگر بھولے سے کھائے یا پیئے یا جماع
کرے یا سہواً پچھنے لگائے تو روزہ نہیں ٹوٹتا لیکن اگر دانستہ کھائے پیئے یا جماع کرے تو قضا کرے
اور کفارہ دے کفارہ یہ ہے کہ ایک غلام کو آزاد کرے یا دو ماہ پے درپے روزے رکھے یا ساٹھ
مسکینوں کو دو وقتہ شکم سیر کھانا کھلائے ایک روز میں اور جو کی روٹی کے ساتھ نانخورش ضرور ہے
گیہونکی روٹی کے لئے سالن واجب نہیں اور اگر ساٹھ مسکینوں کو بقدر صدقۃ الفطر کے کچا اناج
دیدے تو بھی درست ہے یا ایک مسکین کو دو وقتہ ساٹھ روز کھلائے تو بھی درست ہے اور اگر غلہ صدقہ
فطر کے برابر یا اُس کی قیمت ساٹھ روز تک ایک مسکین کو دے تو بھی درست ہے البتہ اگر ایک
مسکین کو ساٹھ روز کا غلہ یا قیمت اُسکی ایک روز میں دیدے تو کفارہ ساٹھ مسکینوں کا ادا نہوگا بلکہ
ایک مسکین کے حساب میں مجرا ہوگا مسئلہ روزے میں بدن یا بالوں میں تیل ملنا درست ہے۔
مسئلہ اگر مکھی یا مچھر یا غبار بے اختیار حلق میں چلا جاوے تو روزہ نہیں جاتا مسئلہ اگر قے آپسے
منہ بھر کے یا اس سے کم آکے نکل جائے اور پیٹ میں پلٹ کے کچھ نہ جائے تو روزہ فاسد
نہیں ہوتا مسئلہ اگر انگلی یا پر حلق میں ڈالکے دانستہ منہ بھر کے قے کرے تو روزہ بالاتفاق فاسد
ہوگا اگر صایم کو اپنا روزہ یاد ہے مسئلہ صایم نے عمداً تھوڑی قے کی یعنی منہ بھر کے نہیں کی اور اُس
میں سے کچھ بھی پلٹ کے پیٹ میں نہیں گیا تو روزہ بقول ابو یوسف رح کے نہیں ٹوٹا مسئلہ
اگر قے خود بخود آ گئے منہ بھر کے ہو یا کم اور بے اختیار پلٹ کے پیٹ میں چلی جائے تو روزہ
نہیں ٹوٹتا اور اگر اس قے میں سے قدرے بقدر چنے کے یا اس سے زیادہ جان
بوجھ کے حلق میں اُتار جائے تو دیکھینگے کہ وہ قے جو آئی تھی اگر منہ بھر کے تھی تو روزہ
بالاتفاق فاسد ہوگا اور اگر کم تھی تو روزہ بر مذہب مختار فاسد نہوگا خواہ ساری قے کو نگل گیا
ہو یا بعض کو اور پہلی صورت میں کفارہ لازم نہیں آتا۔ جاننا چاہیے کہ یہ تفصیل جو خاکسار

نے قے کے بارے میں لکھی ہے کہ جان بوجھ کے قے کرے تو اُسکا حکم اور ہے اور بے
اختیار قے آوے تو اُسکا حکم اور ہے یہ سب اُس صورت میں ہے کہ قے کھانے یا پانی یا صفرا
یا خون کی ہو لیکن اگر قے بلغم کی ہو تو ہر حال میں روزہ نہیں جاتا خواہ آپ سے قے آئے یا دانستہ
کرے منہ بھر کے ہو یا کم **مسئلہ** اگر حقنہ لے یا ناک میں کوئی چیز سڑکے یا کان میں تیل ڈالے
یا کنکر نگلے تو ایسی چیز جسکو انسان نہیں کھاتا یا مکروہ جانتا یا نفرت کرتا ہے تو ان سب صورتوں
میں روزہ جائیگا اور قضا لازم ہے نہ کفارہ **مسئلہ** مسافر اور مریض اور حاملہ اور دودھ پلانیوالی جسکو
روزہ لیسے اپنے بچے کے ہلاک ہوجانے یا بہت دُبلے ہونیکا خوف ہو تو ان لوگونکو روزیکا
ترک کرنا درست ہے لیکن قضا ضرور ہے اور شیخ فانی یعنی ایسا بوڑھا جسے روزہ رکھنے کی طاقت
نہو وہ بھی افطار کرے اور ہر روزہ کے پیچھے ایک مسکین کو دو وقتہ کھانا کھلائے **مسئلہ** اگر
رات سمجھکے کھانا کھایا اور حقیقت میں صبح ہوچکی تھی یا آفتاب کا غروب گمان کرکے افطار کیا اور ہنوز
دن باقی تھا تو ایسی صورت میں قضا واجب ہے نہ کفارہ **مسئلہ** سال کے پانچ دنوں میں روزہ
رکھنا حرام ہے ایک عید الفطر کا روزہ اور چار روز عید قربان کے یعنے دسویں سے تیرہویں تک

**مسائل اعتکاف کے** شرع میں اعتکاف کے معنے ٹھیرنا مذکر کا (گو لڑکا عاقل ہی ہو) مسجد
جماعت میں ہے یعنے اُس مسجد میں جس میں امام اور موذن ہو خواہ نماز پنجگانہ اُس میں لوگ پڑھتے
ہوں یا نہ ٹھیرنا عورت کا اپنے گھر کی مسجد میں اعتکاف کی نیت سے **مسئلہ** عشرہ اخیرہ رمضان
میں اعتکاف سنت موکدہ کفایہ ہے کہ بعض کے کرنے سے اوروں کے ذمے سے ساقط
ہوتا ہے **مسئلہ** مدت اعتکاف کی امام محمد کے نزدیک ایکساعت ہے اور امام ابو یوسفؒ
کے نزدیک اکثر دن ہے اور امام اعظم کے نزدیک ایک دن ہے **فائدہ** اعتکاف کی تین قسمیں ہیں
ایک واجب ہے بسبب نذر کرنے کے اپنی زبان سے اور بسبب شروع کرنے کے
دوسرے سنت موکدہ کفایہ جو اوپر گذرا تیسرے مستحب جو اور زمانوں میں ہو سوا ہر دو قسم مذکور کے
پس پہلی قسم کی شرط روزہ ہے یعنے بدون روزے کے اعتکاف قسم اول صحیح نہوگا **مسئلہ**
بغیر ضرورت طبعی یا شرعی کے معتکف کو مسجد سے باہر نکلنا درست نہیں۔ ضرورت طبعی مثل
پیشاب پاخانے اور غسل کے ہے اگر احتلام ہوجائے اور ضرورت شرعی جیسے نماز جمعہ

کے لئے مسجد جامع میں جانا پس اگر بے ضرورت مسجد سے باہر جائیگا یا عورت سے بوس و کنار کریگا تو اعتکاف
فاسد ہوگا اور بلا ضرورت مسجد سے باہر نکلنے سے اعتکاف کا فاسد ہونا امام صاحبؒ کے نزدیک ہی
اور صاحبینؒ کے جب تک اکثر روز مسجد سے باہر نہ رہیگا فاسد نہوگا مثلاً اگر بارہ گھنٹے کا دن ہے تو سات
گھنٹے باہر رہنے سے اعتکاف فاسد ہوگا ورنہ تین چار گھنٹے باہر رہنے سے فاسد ہوگا پس صاحبین کے
قول میں اس باب میں گنجایش اور تخفیف زیادہ ہے **مسائل حج کے** کعبہ معظمہ کا حج عمر بھر میں
ایکبار فرض ہے جب چند شرطیں پائی جائیں۔ اسلام عقل بلوغ آزادی حج کی فرضیت کا جاننا قدرت زاد
و راحلہ تندرستی خرچ اُن لوگوں کا جنکا نفقہ اسپر فرض ہے گھر واپس آنے تک امن راہ عورت کیلئے
شوہر یا محرم کا نکلنا **فائدہ** محرم وہ شخص ہے جسکو اس عورت سے نکاح کرنا ہمیشہ حرام ہو جیسے انکا
بھائی چچا باپ۔ وغیرہ محرم کو عاقل بالغ یا مراہق یعنے قریب البلوغ اور صالح نیکبخت ہونا چاہیے۔
**حج کے فرض تین ہیں** پہلا احرام باندھنا دوسرا وقوف عرفات اسکے خاص وقت میں تیسرا
اکثر طواف زیارت یعنی چار شوط طواف زیارت کے دسویں ذیحجہ سے آخر عمر تک **واجبات حج** کے وقوف
مزدلفہ السعی بین الصفا والمروہ یعنے صفا و مروہ کے درمیان میں چلنا کنکریاں مارنا تینوں جمرات کو
طواف صدر یعنی رخصت کا طواف آفاقی کو جو کہ معظمہ سے باہر کا رہنے والا ہو بشرطیکہ زن حائض نہو اور
اگر حیض کی حالت میں ہوگی تو یہ طواف معاف ہے سر منڈانا یا بال کتروانا احرام کا شروع
میقات سے اسکا طریقہ یہ ہے کہ مثلاً اہل ہند کا جہاز جب یلملم کے مقابل پہونچے تو
حاجی کو چاہئے کہ غسل کرے اگر غسل نکرے تو فقط وضو کرکے دو رکعت نماز پڑھ کے
سیے ہوئے کپڑے اتارے اور بقصد عمرہ کہے اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اُرِیْدُ الْعُمْرَةَ فَیَسِّرْهَا
لِیْ وَتَقَبَّلْهَا مِنِّیْ لَبَّیْكَ بِعُمْرَةٍ کہے اور اگر حج کا احرام باندھنا مقصود ہو تو لفظ عمرہ
کے بدلے حج کا لفظ کہے اور جو دونوں مقصود ہوں تو یوں کہے اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اُرِیْدُ الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ
فَیَسِّرْهُمَا لِیْ وَتَقَبَّلْهُمَا مِنِّیْ لَبَّیْكَ بِحَجَّةٍ وَعُمْرَةٍ۔ بعد اس کے
پورا تلبیہ کہتا رہے وہ یہ ہے لَبَّیْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّیْكَ لَبَّیْكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ لَبَّیْكَ
اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ۔ دراز کرنا وقوف عرفات کا
غروب آفتاب تک اگر دن میں وقوف کیا ہو شروع کرنا طواف کا حجر اسود سے طواف

اپنی وہنی طرف سے کرنا۔ طواف اپنے پاؤں سے چلکے کرنا طواف میں طاہر ہونا طواف
میں طاہر ہونا طواف میں شرمگاہ کا ڈہکنا سعی کو صفا سے شروع کرنا سعی میں اپنے پاؤں
سے چلنا اگر کچھ عذر نہو قارن یا متمتع کو بکری یا بہیڑ ذبح کرنا ہر طواف کے پیچھے دو رکعت
نماز پڑہنا نگاہ رکہنا ترتیب کا کنکریاں مارنے اور سر منڈانے میں اور ذبح میں نحر کے
دن طواف الزیارة کو ایام نحر میں سے کسی دن ادا کرنا ترک کرنا ممنوعات غیر مفسدہ کا جیسے سیے
ہوے کپڑے کا پہننا احرام کی حالت میں ترک کرے **قاعدہ کلیہ** واجبات حج کے دریافت
کرنیکا یہ ہے کہ جس فعل کے ترک کرنے سے ذبح کرنا واجب ہو وہی فعل واجب ہے **فائدہ**
ممنوعات حج کی دو قسم ہیں ایک وہ جو اپنی ذات سے متعلق ہوں وہ چہ ہیں جماع کرنا اور سر
منڈانا اور ناخن کاٹنا اور خوشبو لگانا اور سر اور چہرے کو ڈہکنا اور سیا ہوا کپڑا پہننا اور دوسری
قسم وہ ہے جو اپنی ذات کے سوا غیر سے متعلق ہو۔ جیسے شکار کرنا حل و حرم میں اور حرم
کے درخت کاٹنا **سنن حج کے** طواف قدوم رمل کرنا طواف قدوم میں یعنے جلد جلد چلنا
نزدیک نزدیک قدم رکہکر اور دونوں مونڈہونکو ہلا کر جیسے جوان مرد پہلوان صف جنگ
میں اکڑتے ہیں اسطرح سے اکڑنا فقط تین شوط میں صفا اور مروہ کے درمیان سعی کے وقت دو
سبز میناروں کے درمیان دوڑنا ایام نحر میں رات کو منا میں رہنا نویں ذی الحجہ کو منا سے بعد طلوع آفتاب کے
عرفات کو روانہ ہونا مزدلفہ سے منا کی طرف قبل طلوع آفتاب کے چلنا دسویں شب کو مزدلفہ میں
ٹہرنا جمرات ثلاثہ کے کنکریاں مارنے میں ترتیب کا نگاہ رکہنا **مواقیت احرام** یعنے وہ مواضع
جنسے بدون احرام کے گذرنا مکہ معظمہ کے جانے والیکو درست نہیں **ذو الحلیفہ** یہ اہل مدینہ
منورہ کا میقات ہے اور جبکا گذر اسپر سے ہو **ذات عرق** یہ عراقیوں کا میقات ہے **جحفہ**
شامیوں کا ہے اور **قرن المنازل** اہل نجد کے لئے ہے **یلملم**۔ اہل یمن اور ہندو غیرہ کا ہے۔
**فائدہ** حج ادا کرنے کے تین طریقے ہیں ایک **قران** وہ یہ ہے کہ احرام کے وقت حج اور عمرہ دونوں کی
نیت کرے اور مکہ معظمہ پہونچکے پہلے طواف اور سعی عمرے کی کرے اور سر نہ منڈائے اور اس
طواف میں رمل مذکور کرے پہر حج کے وقت طواف القدوم کرے اور سعی چاہے حج سے
پہلے طواف القدوم کے بعد کرے چاہے طواف الافاضہ کے بعد کرے اور یہ شخص عمرہ کرکے

السنة (٢)

العدد (٢)

# البيان

مجلة علمية اخبارية تاريخية سياسية

تصدر مرة في الشهر



منشئها

عبد الله العمادي

تحت إدارة الفاضل الاسنى حضرة المولى الشيخ عبد العلي المدراسي

صاحب الامتياز جناب القارئ عبد الولي

بدل الاشتراك

عن سنة ثلاث روبيات في الهند و ٣ شلينا في الخارج

العنوان: إدارة البيان بلكنو — الهند

# فہرست مضامین

بسم الله الرحمن الرحيم

# البيان

## هذا بيان للناس

شوال سنة ١٣٢٦ للهجرة النبوية

### التعليم في بلاد الافغان

منذ استوى جلالة الملك حبيب الله خان على عرش الافغان لا يزال يسعى لنشر المعارف والعلوم والصنائع بين الافغانيين وجمع كلمتهم وتوطيد الوفاق والاتحاد بينهم واصلاح الادارات وانشاء المعامل وتاسيس معاهد العلم وباكورة اعماله انه انشأ كلية سماها باسمه الكلية الحبيبية دعا لها الاساتذة والمعلمين من الهند

### الموتمر التعليمي الاسلامي العام

سينعقد احتفال الموتمر السنوي في اواخر ديسمبر القادم في مدينة امرتسار من اعمال ايالة پنجاب تحت رياسة النواب سليم الله خان امير ڈهاكه فنحن متربصون الى مسلمي پنجاب ما تخرجه ضمائرهم وذخائرهم فقد ازف اوان الاحتفال

### ثغر الهند الغربي

كلما تنتهز القبائل المتبربرة من الافغان المتحصنين في اطواد الثغر الغربي غرة من الدولة الانكليزية تغير على المدن والقرى التي هي كائنة على مقربة منهم على التخوم فتقطع الطريق وتقتل الانفس وتنهب الاموال ولكن الدولة تلتفت اليهم بغتة فتؤدبهم لاجل في الايام المنصرمة عن قريب شنوا الغارة على قرية من قرى مدينة پشاور

فقتلوا ناراً واحداً من الحراسة وغصبوا ستة آلاف روبية

## مسلمو الهند والأتراك

اجتمع المسلمون في مدينة كلكته ومدراس منتدى عظيم الأهمية واعترضوا على خرق معاهدة برلين وقدموا التشكرات من أعماق أفئدتهم للحكومة البريطانية على الخطة التي سارت عليها في شأن تركيا

## المقاطعة التركية

تلقى الهنود مسلموهم ووثنيوهم بالسرور بكل سرور ما صنع العثمانيون في مقاطعتهم النمسا الحرب عن الطرابيش المصنوعة فيها وابقائها تحت ارجلهم ومن المعلوم ان الطربوش الأحمر هو زي الفئة المتنورة بالهند ولكنهم احاطوا علماً بما احدث صنيع النمسة اصبحوا يعتصبون عنها اشد الاعتصاب وقد احتفل المسلمون بمدينة كلكته عاصمة الهند يوم العيد الماضي (٢٧ اكتوبر) واظهروا اعظم احتجاجهم على استبداد ذلك العجوز الهرم الجائر فرنسوا يوسف الذي ظل وجهه مسوداً بعد ما ابيض واستقر ارادان يتبرر فعلته الشنعاء (اغتصاب البوسنة والهرسك) بمنح الحكم النيابي لهما وهيهات ان يغسل خزي هذا السواد ماء وجهه

اذا قل ماء الوجه قل حياؤه ... ولا خير في وجه اذا قل ماؤه

هذا وقد اظهر كل من الشهم الهمام عبد الحسين افندي والنشيط الغيور عزيز الرحمن افندي حماسة محمودة فالقوا طرابيشهم من على رؤوسهم وداسوها تحت ارجلهم فاقتدى القوم بهما واقسموا جهد ايمانهم لا يلبسون بعد اليوم طرابيش من صنع النمسة والمجر وقد اعلنت تنصلاتورنة كما من يومياً ان المسلمين اذا دعتهم الحاجة الى بضاعة عثمانية فعليهم ان يطلبوها من الخواجا محمود فائق وشركائه بالأستانة فانها شركة اسلامية محضة

وليتني ارى سراة المسلمين تأخذهم الحمية فيسعون الى شركة وطنية للطرابيش تغنيهم عن بضائع الأجانب ويحذو حذو المصريين في ذلك لعلهم ناجحون ان شاء الله تعالى

فياليت قومي يعلمون ان المقاطعة في البضاعة عن الأمم الأجانب اول حجر البناء واساس التقدم وعماد العمران

## تقرير البوستة الهندية

يظهر من تقرير مصلحة البوستة السنوي انها تتقدم كل سنة خطوتها الى الأمام لا سيما في السنة الحاضرة فانها تقدمت فيها تقدماً باهراً كإلغاء الامتيازات لبائعي التذاكر والبطاقات البريدية في عموم الهند واليوم بالبوستة من العملة نحو ١٨٤٠٠ مستخدماً وقد وزعت ٧٢٢٥٠٠٠٠٠٠ كتاباً و ٧٠٠٠٠٠ جريدة واصبح صميم ارباحها نحو ٢٧٣٠٠٠٠٠ روبية

## مساعي الحرية في الهند

عصرنا هذا عصر الحرية والاستقلال للشرق كما كان القرن السابع عشر عصر التقدم والاستقلال للغرب فتحركت الأمة العثمانية وتجاهد الفرس في سبيل الحرية بأنفسهم ونفائسهم ويسعى المصريون للاستقلال سعياً كادوا ان يفوزوا وتنبه الصينيون فسعوا في ما يبقي استقلالهم وحصلوا على الدستور بالأمس واهتم المغرب بأمر تجديد سلطانه

اما الهند فلا تريد مطلق استقلالها من الانجليز ولا جلاءهم عنها ولا تجديد ملكها ولكن شيئاً واحداً وهو البرلمان الذي اصبح مطمح الأنظار للأمم قاطبة ولكن للأسف على البنغاليين حيث يسلكون مسلكاً لا يعرف سالكه ابداً يقذفون القنابل على الانجليز رجالهم ونسائهم ويقتلون انصارهم من انفسهم وقد يقذفون القنابل والمواد المشتعلة في الشوارع ليخافهم الناس ويشددون النكير على الحكومة ويستهدفونها بأفكارهم واقلامهم اما الحكومة فلا تجازيهم الا بالسجن والتغريم والمسلمون الى الآن ساكتون هادئون ينظرون الى الحكومة استعطافاً ولا الحماة شزراً

# التمدن الاسلامی

## لجرجی افندی زیدان

لو کان لکل طور من اطوار الزمان اسماً مخصوصاً لدعونا الزمان الحاضر بطور التاریخ، فالتاریخ اصبح الآن اسّ حیاة الامة وسجل اعمالها ودعائم مجدها التی لا تبلی فلذلک تری الامم والشعوب تسعی لاعادة مجدها باحیاء تاریخها ولکن یا اسفی علیکم یا معاشر المسلمین حیث عندکم کنز ذهب من التاریخ ولکنکم لا تنتبهون بسبکه فی اسلوب حدیث وصوغه مصاغاً یطابق اذواق الشعوب الراقیة والمتنورین من شبیبتکم الناهضین فیقوم غیرکم فیدوّن تاریخکم فیحسن ویسیء ویدس فیه بعض ما یامره به تعصبه علی الاسلام ویشن الغارة علی التاریخ فیحرف الکلم عن مواضعه ویقول ما قال فی الاسلام وهذا ما فعل المسلمون کانه یحسب ان المسلمین قد شالت نعامتهم فلم یترک الدهر منهم دیاراً وانهم اصبحوا صماً عمیاً لا یفقهون تاریخهم فلیکتب الکاتب ما یشاء لا یسأل عما افسد ولا یؤاخذ علی ما اساء،

الّف حضرة جرجی افندی زیدان صاحب الهلال تاریخ مدنیة المسلمین وحضارتهم خمسة اجزاء لم یغادر فیها شاردة ولا واردة الا قیدها ولا رطباً ولا یابساً الا احاط به فجاء کتابه حاویاً لما لم یحوه کتاب قبله فطار صیته فی المسلمین فتهافتوا علیه تهافت الفراش علی النار فقدروه اکثر من منزلته قدره

# تمدن اسلامی

## از تالیف جرجی زیدان آفندی

اگر زمانہ کے ہر دور کے لیے کوئی مخصوص نام ہوتا تو موجودہ زمانہ کو ہم تاریخ کا دور کہتے، اسلیے کہ تاریخ آجکل قوم کی زندگی کی بنیاد اور اسکی کارنامون کی روئداد اور اسکی عظمت کا وہ ستون ہے جو کبھی مٹ نہین سکتا اسی لئے تمام قومون کو دیکھتے ہو کہ وہ اپنی عظمت کو اپنی تاریخ کی زندہ کرنے سے پھر قائم کرنیکے لیے کوشان ہین لیکن افسوس ہے تم پر اے مسلمانو! کہ تمہارے پاس تاریخ کا زرین خزانہ ہے لیکن تم کو اسکی فکر نہین کہ اس سونے کو جدید قالب مین ڈھالو تاکہ موجودہ مذاق کے موافق ہو اور متمدن قومین اسکو پسند کرین تمہارا اغیار کھڑے ہوتے ہین اور وہ تمہاری تاریخ مدون کرتے ہین تو اسمین اچھی اور بری ہر قسم کی چیز جمع کر دیتے ہین اور اسمین بعض وہ چیزین بھی ملا دیتے ہین جن کا حکم انکا تعصب دیتا ہے تاریخ کو برباد کرتے ہین تحریف کرتے ہین اور کہتے ہین کہ یہ اسلام کہتا ہے اور یہ مسلمانون کا طرز عمل ہے گویا انکا گمان ہے کہ مسلمان دنیا سے فنا ہو گئے اور زمانہ نے ان مین سے ایک کو بھی نہ چھوڑا یا وہ گونگے بہرے ہین اپنی تاریخ کو نہین سمجھتے پس جسکا جو جی چاہے لکھدے جو اس نے برا کیا اسکا سوال نہوگا اور جو بگاڑا اسکا مواخذہ نہوگا،

جرجی زیدان آفندی اڈیٹر الہلال نے مسلمانون کی تہذیب و تمدن کی تاریخ لکھی جو پانچ جلدون مین ہے جسمین ہر قسم کی باتین جمع کین، اور ہر قسم کے معلومات بھر دیے، اس لیے انکی کتاب تمام پہلی کتابون سے زیادہ جامع ہوئی، اس لیے مسلمانون مین اسکی بڑی شہرت ہوئی، اور اس پر اس طرح گر پڑے جس طرح شمع پر پروانے اور حد سے زیادہ اسکی قدر کی

ونقلوه الى لغاتهم وهم ساهدون بما عملوا كانهم خدموا الامة
العلم واحسنوا صنعا ولا يدرون ما يجر ذلك عليهم من الذنوب والآثام

قرأنا جملة مؤلفات جرجي افندي زيدان وطالعناها
بامعان نظر فوجدنا كل كلمة منها سهما يستهدف افئدة المسلمين
وكل فصل منها قنبلة مدفع اطلق على صرح الاسلام قرأنا
اكثر روايات الهلال فالفينا كلا منها جعبة اكاذيب قصد
بها الحط عن منزلة التمدن الاسلامي والازدراء بتاريخ العرب
جعل ائمة الاسلام وامراءهم ابطال رواياته فشوه
اعمالهم وقبح سيرهم وعرضهم على القراء بصور تسقط
شانهم وتخفض منزلتهم واكثر ما روى الرجل ان هو الا احاديث
مفترى اختلقه من عند نفسه لا يجد له عروة توثقه اعتمد
في تاريخه على قصص ملفقة واحاديث مختلقة وضعها
القاصون والدجاجلة من اصاغر الكتاب ليضحكوا بها
الناس ويشغلوا ايام عطلتهم امثال كتاب الاعلام بما وقع
للبرامكة مع بني العباس للاتليدي والمستطرف في كل فن
مستطرف لشهاب الدين الابشيهي وحياة الحيوان للدميري
وعجائب المخلوقات للقزويني والاغاني للاصفهاني كما ذكرها
في مصادره في تمهيد مجلده الاول

قال في بعض رواياته واظنه فتاة غسان
ان محمدا صلى الله عليه وسلم كان عالما بالتوراة والانجيل
اخذ من بحيرا الشامي وقال في علي انه كان ممسكا شحيحا

اور اپنی زبانون مین اسکے ترجمے کیے اور وہ غرور سے خوش ہین گویا اُنھون نے
قوم اور ملک کی خدمت کی اور کوئی اچھا کام کیا اور نہین جانتے کہ اُنکے ہاتھون نے کیا گناہ کیا

ہمنے جرجی زیدان کی کل تصنیفات پڑھی ہین اور غور سے دیکھا ہو اُسکا ہر
لفظ ایک تیر ہوتا ہو جو مسلمانون کے دل مین لگتا ہو اور اُسکا ہر باب اسلام کی عمارت
کیلئے تفنگ ہو ہم نے ہلال کے اکثر ناول پڑھے اُنمین سے ہر ایک کو جھوٹے
قصون کا ترکش پایا جس سے اُسکا مقصد تمدن اسلامی کی تحقیر ہو اور تاریخ عرب
کی تذلیل ہو اسلامی ائمہ اور سلاطین اُسکے ناول کے ہیرو ہین، اُنکے کارنامون
کو اُس نے قبیح بناکر کے دکھایا اُنکی لائق کو داغدار کر دیا اور اُنکو ناظرین کے
سامنے ایسی صورتون مین پیش کیا جو اُنکی شان کو کم کرنے والی اور اُنکے
مرتبہ کو پست کرنے والی ہین، جو کچھ اُس نے لکھا ہو وہ افترا ہے محض
اور اپنے دل سے گڑھی ہوئی باتین ہین جنکی اُسکے پاس کوئی تاریخی سند
ہی اُس نے اپنی تاریخ مین ایسے جھوٹے قصے اور افسانون پر اعتماد کیا ہو
جنکو واضعین اور داستان گویون نے اس لئے وضع کئے تھے تاکہ لوگونکو
ہنسائین اور اُنکے فرصت کے اوقات بھر دین، جیسے کتاب الاعلام بما وقع
للبرامکہ مع بنی العباس، مستطرف فی کل فن مستطرف حیاۃ الحیوان علامہ
دمیری عجائب المخلوقات قزوینی اغانی اصفہانی، جیساکہ اُس نے
جلد اول کی تمہید مین اپنی تصنیف کے ماخذ کے بیان
مین لکھا ہو،

اُس نے اپنے بعض ناولون مین لکھا ہو شاید وہ فتاۃ
غسان ہو کہ محمد صلعم توراۃ انجیل پڑھے ہوے تھے بحیرہ شامی
سے پڑھا تھا حضرت علی کے بارہ مین کہا ہو کہ وہ بخیل تھے

(رجسٹرڈ نمبر الف ۱۰)

# دستور العمل

۱ یہ رسالہ ہر عربی مہینے مین شائع ہوتا ہی

۲ ضخامت رسالہ معمولاً دو جزو مع ضمائم ۳ جز

۳ اس رسالہ کا مقصد ہندوستان مین عربی زبان کو رواج دینا اور علوم و فنون عرب کی تحقیقات ہے اسکے ساتھ حسب ذیل مضامین ہوتے ہین :

(ا) اسلام و عقائد اسلام کا فلسفہ۔

(ب) علوم اسلام کی بحث۔

(ج) اسلامی دنیا کے صحیح حالات۔

(د) تقریض و تنقید۔

(ہ) آثار علم و ادب۔

(و) علمی خبرین۔

۴ قیمت مع محصول (سے) سالانہ طلبہ اور کم استطاعت خریدارون سے صرف (عہ) لیے جائینگے

۵ قیمت ہمیشہ پیشگی لیجائیگی۔

۶ جن حضرات کے پاس بلا طلب پرچے پہنچے انھین اگر خریداری منظور نہو تو دفتر کو اندر دو ہفتہ کے اطلاع دین

۷ اس رسالہ کے ذریعہ سے ہر ملک کے مسلمانون سے تعارف ممکن ہی تعلیم یافتہ گروہ کی مذہبی اصلاح بھی ہوسکتی ہی اور طبقۂ علما سے جمود و تاریک خیالی کا الزام بھی رفع ہوسکتا ہی۔

۸ خریدارون کو خط و کتابت مین نمبر قید رک کا حوالہ دینا چاہیے اور جواب طلب امور کے لیے جوابی کارڈ آنا چاہیے

۹ دو گران بہا کتابین بطور ضمیمہ شائع ہو رہی ہین علامہ ابن قتیبہ کی کتاب معارف کا اردو ترجمہ جسکے آٹھ صفحہ البیان کے ساتھ شائع ہوتے ہین اور آزاد بلگرامی کے دیوان کے آٹھ صفحہ بطور ضمیمہ شائع ہوا کرینگے۔

۱۰ کل خط و کتابت و ارسال زر پروپرائٹر رسالہ کے نام دفتر البیان لکھنؤ کے پتے سے ہونا چاہیے۔

محمد عبد الولی پروپرائٹر رسالہ و پرنٹر

السنة (٨)
العدد (١)

# البيان

مجلة علمية، اخبارية، تاريخية، سياسية

تصدر مرة في الشهر

لمنشئها

عبد الله العمادي

المحرر بالمجلة: السيد سليمان افندي

تحت إدارة الفاضل الأسمى حضرة المولى الشيخ عبد العلي الملتاني

صاحب الامتياز جناب القاري محمد [illegible]

بدل الاشتراك

عن سنة [illegible] في الهند [illegible] في الخارج

[illegible]

# فہرست مضامین

بسم الله الرحمن الرحيم

# البيان

## هذا بيان للناس

### شهر الله المحرم سنة ١٣٢٢ للهجرة الشريفة النبوية

### وداع واستقبال سنة أخرى

نحمدك يا من ألهمتنا من البيان وعلمتنا التبيان
واسبلت لنا الغطاء من العطاء ربنا نجنا من الحور
بعد الكور اذا اخرجتنا من طور الى طور ربنا
ايقظنا من الغفلة والسنة اذا ادخلتنا من سنة
الى سنة وثبت اقدامنا على قصد المحجة اذا نقلتنا
من حجة الى حجة ربنا اذا اسلمتنا من عام الى عام
فاجعل سعينا ما يحمد الخاص والعام يا صاحب الطول
والحول اذا بدلتنا من حول الى حول فاجعلنا
رجالا نسجر بالقول فلا نحيد عن المحجة في الحجة ولا نهجر
فيما نذكر ولا نكذب فيما نكتب ولا نخوه فيما نفوه ولا
نجحد الصدق خوف الرزق ولا نحجر حق القول
خشية الصول ولا نخذل الصواب من فقد الثواب
ولا نترك النقد من حرمان النقد ربنا اتينا اليك
وتوكلنا عليك وسألنا رحمة من لديك انك
على كل شيء قدير وبالاجابة جدير يوم ليس لنا
سواك من وال ولا نصير

يا والي النعم ودافع النقم وكاشف الغم

اكشف عنا بلياتنا، وامط عنا رزياتنا، وثبت اقدامنا
على الحق واقلامنا على الصدق، والسنتنا على
الصواب في افئدتنا على الرشد، واهدنا الى ما تحب
وترضى، وارشدنا الى ما ينفع الامة التي اخرجتها
للناس، والملة التي رضيتها لهم دينا،

يا عامنا السالف، ما كنت لنا الا كبرق
خاطف، فارقتنا وما بكيت، وودعتنا وما رثيت،
ايامنا فافنيتها، واجسامنا فابليتها، كم رأينا فيك
عجائباً وحملنا عنك مصائباً، مرة احزنتنا واخرى
سررتنا، تارة نفعتنا واخرى ضررتنا، كم من صبيان
اشبتها، وكم من شبان اشبتها، وكم من شيب
اصبتها، كم من ديار اقفرتها، وكم من قفار
عمرتها، غادرتنا ولك عندنا سيئات وحسنات
والحسنات يذهبن السيئات،

فيا ليتك تعود بايامك التي قضيتها، ولياليك
التي طويتها، لنقرأ الكتاب الذي سجلته لمن
بعدنا، هل نحسنا فيك ام سعدنا، فانما التاريخ
الذي خلدته هو نفس تحي اذا متنا، ولسان ينطق
اذا صمتنا، وناد تلفظ اذا خبتنا، فليكن الانسان على
بصيرة من ماضيه وما ذخر لامر هاجيه، فان النفس
رهن ما مضى، وقيد ما انقضى، صلحت اذا صلح
وطلعت اذا طلع، فيا ايها الانسان ما غرك
اما جعل الله حمامك امامك، وثراك مثواك
والرمس مرقدك، والحشر موعدك، فاين انت من يوم
يجعل الولدان شيبا والسماء كثيبا، وجوه يومئذ ناضرة
الى ربها ناظرة، ووجوه عليها غبرة ترهقها قترة،

فكر فيما فات، لينتبه الانسان بما هو آت، نودعك
ايها الغادي الفارق، ونرحب بك ايها الضيف الطارق،
فان احسنت الينا ذكرناك، وشكرناك، وما كفرناك
فان الانسان عبد الاحسان،

نشئ البيان وتربى في حجر امثالك الغوابر والآن
قد سلمت ازمته اليك فلو شددت ازره، واظهرت امره،
واخذت بناصره اقتفاء بصواحبك التي مضت ادوارها،

مجلتنا البيان مجلة وحيدة في اقطار الهند التي
اهلها في اشد حاجة الى العربية فانها لغة دينهم ولغة
وطنهم الذي لفظتهم عنه كوارث الزمن، فلو قدروها
حق قدرها لكان البيان في ترق مستمر وتقدم دائم
وما وجد الدهر اليه سبيلاً-

هذا والله ولي التوفيق، وبيده ازمة الامور وهو
حسبنا ونعم الوكيل، ربنا افرغ علينا سجالاً من رحمتك
وهيئ لنا من امرنا رشدا،

السيد سليمان

# الانسان الاول

لابن عيش

قال حضرة الكاتب بعد ما فنّد آراء الفيلسوف داروين وزيف نظريته واستدلّ على ان هذه الانواع الموجودة لجنس الحيوان فى الدنيا ويدخلها النوع الانسانى انواع مستقلة : ولكن يخالج شك فى الخاطر نظرا الى تلك الاجيال هم بنو رجل وامرأة كانا فى الدنيا ويعبر الاسلام عنهما بآدم وحواء ام بنو رجال ونسوة خلقوا بصنع الله تعالى فى صقع من الارض فتوالدوا وتناسلوا وكثرت منهم تلك الشعوب والقبائل لا سبيل الى الثانى لانه لم يكن اذ ذاك عدد اولى من عدد فاختيار عدد دون عدد من الرجال والنساء فى صقع من الارض لا يكون له معنى عند العقل لقيام الحجة على استحالة الترجيح من غير مرجح. فاما الاثنان فهما اول الاعداد فيما برهن عليه فى صناعة الارثماطيقى على مذهب من لا يجعل الواحد عددا واذن فالمحذور مرتفع راسا فانه لا مساغ للفاعل الحكيم المختار الا الى ان يختار اول الاعداد واسبقها فى هذا الامر

قال : ان العناية الازلية قد قضت على ان يتكاثر النسل شيئا فشيئا فى جانب المنتهى كما هو مشاهد اليوم فى كل الاجيال والاقوام

# انسان اول

از ابن عیش

فاضل مضمون نگار مسٹر ڈاروین کی رائین اور اسکی تھیوری کو البیان کے گذشتہ جلد مین باطل کر کے ثابت کر چکے ہین کہ جنس حیوان کی جسقدر نوعین اسوقت موجود ہین اور جنمین نوع انسانی بھی داخل ہے ان سب کی نوعیت مستقل ہے۔ اب فرماتے ہین کہ ان تمام اقوام کے متعلق ایک شک پیدا ہوتا ہے کہ آیا یہ سب ایک ہی مرد و زن کی اولاد ہین جنکا نام اسلام نے آدم و حوا (علیہ السلام) بتایا ہے یا بہت مرد عورتونکی نسل سے ہین جو خدا کی شان سے مختلف مقامات مین پیدا ہوے اور توالد و تناسل کی زیادتی سے انکی بہت سی قومین اور قبیلے بن گئے دوسری صورت ناممکن ہے اسلیے کہ اسوقت کسی خاص عدد کو دوسرے پر ترجیح نہ تھی لہذا مردون اور عورتون کے خاص خاص عدد (تعداد) کا خاص خاص مقامون مین پیدا ہونا خلاف عقل اور بےمعنی بات ہے کیونکہ ترجیح بلا مرجح صحیح نہین۔ رہا دو کا عدد (یعنی ایک مرد اور ایک عورت) تو فن ارثماطیقی (ارتھمیٹک) مین ثابت ہے کہ پہلا عدد دو ہے ایک عدد نہین ہے اسلیے کہ حکما کا ایک طبقہ ایک کو عدد نہین مانتا[1] اس صورت مین جو مشکل تھی مرتفع ہو گئی کیونکہ قدرت کے لیے لامحالہ یہ ضروری امر ہے کہ وہ مخلوقات کی آفرینش کے لیے پہلا عدد اختیار کرے۔ اور ظاہر ہے کہ پہلا عدد دو ہے لہذا نوع انسان کی آفرینش اسی پہلے عدد یعنی ایک زوج سے ہوئی ہوگی جسکو لوگ آدم اور حوا کہتے ہین۔

فرماتے ہین : علاوہ برین عنایت ازلی کا مقتضا بھی یہ ہوا کہ تدریجاً نسل منتہی کیجانب بڑھے جیسا کہ تمام اقوام اور قبائل مین آج مشاہدہ ہو رہا ہے

[1] عدد کی تعریف یہ کی گئی ہے کہ اسکی تنصیف ہو سکے اور آدھا آدھا کرنے پر بھی اسکا جز قائم رہے۔ تمام اعداد کی تنصیف ہو سکتی ہے لیکن ایک کی نہین ہو سکتی۔ اس اعتبار سے ایک کو چونکہ عدد کہنا صحیح نہین لہذا پہلا عدد دو ہوا۔

وهذا لا يكون الا بان يتناقص العدد صاعدا
فصاعدا في جانب المبتدأ ومعلوم ان كمال التناقص انما
يكون اذا وصل الى العدد الذي هو اثنان لا غير وهذا ايضا
نظرا الى سلطان قانون الاقتصاد في علم الطبيعة
وابغاضها التبذير فيما يكون من ملكها وسلطانها

واذ قد تقرر ان الزوج الاول هو الذي تشعبت
منه البطون والقبائل والاجيال والاقوام وجب
ان يكون هذا الزوج في تمام الخلقة وكمال النشو المكمل
للبنية واقصى مدارج التمام في المشاعر الحسية
الظاهرة والباطنة التي هي القوى العقلية وانما
يحصل ذلك بكمال البنية وتمام المادة

ومعلوم ان ذلك يستتبع كمال الانسان في
اتخاذ الآلات والصناعات التي يفتقر اليها في تحصيل
وجوه المعاش وتحرسه عن السباع الضاريات والافاعي
الناهشات وعلمه بالعقاقير والحشيشات
وما هي عليه من الخواص والتاثيرات دفعا لما
يصيبه ويصيب نسله من العلل والعاهات و
الاوصاب والآفات —

وهذا لا يعقل حصوله الا بالالهام من جانب
رب البريات او بالتجربة ولا سبيل الى الثاني فان التجربة
شيء انما يحصل حصوله في مرور الادهار الكثيرة وكرور

مگر یہ تو بغیر اسکے نہیں ہوسکتا کہ جانب ابتدا مین یہی عدد گھٹتا
ہوا چلا گیا ہوا ور یہ امر بخوبی معلوم ہی کہ انتہائی نقص کا عدد یعنی عدد اول
ہی مین ہوسکتا ہی اور وہ عدد دو کا ہی نہ کہ کوئی اور اور یہی بات قانون اقتصاد کی
کے اصول پر بھی ٹھیک معلوم ہوتی ہی جسکی حکومت تمام عالم طبعیات مین جاری و
نافذ ہی اور وہ طبیعت عالم ہمیشہ سے اپنی سلطنت مین فضول خرچی کا دشمن ہی۔

جب یہ معلوم و ثابت ہوگیا کہ زوج اول ہی سے کل بطون و قبائل اور
قومین اور نسلین پیدا ہوئی ہین اور بڑھی ہین پس لازم ہوا کہ یہ پہلا جوڑا یعنی
زوج اول نہایت تام الخلقت اور کامل الخلقت پیدا ہوا ہوا ور اسکے بدن کی
ساخت نہایت کامل اور اعلی درجہ کی ہو اور قوای ظاہری و باطنی یعنی
قوای عقلی اسکے نہایت اعلی درجہ کے کمال پر فائز ہون اور یہ بغیر اسکے
کہ اسکا جثہ اور مادہ تکمیل ہو کسی طرح متصور نہین ہوسکتا۔

یہ بھی معلوم ہوا کہ انسان اول اسدرجہ کمال پر تھا
کہ اسنے وہ آلات و صناعات بنا لیے جنکی ضرورت تحصیل
معاش اور اپنے تئین جانوران درندہ و مارہائے گزندہ
سے بچانے مین کام آتے ہون اور ان دواؤن اور نباتات
کا پورا علم رکھتا ہو اور انکے خواص و تاثیرات سے کما حقہ
آگاہی رکھتا ہو جنکے ذریعہ وہ ان بیماریون کو جو اُسے یا
اُسکی نسل مین کسی کو عارض ہونیوالی ہون۔

یہ بغیر اسکے کہ اسکو تو صاحب وحی و الہام مانین ناممکن
ہی یا یہ سمجھین کہ اسنے تجربہ سے اسکا علم حاصل کیا ہو دوسری
صورت نا درست ہی کیونکہ تجربہ ایک ایسی شئی ہی جسکا حصول مرور

الاعصار المتمادية فقبل حصول هذه التجارب في مادة
مخصوصة وعاهة خاصة كيف يكون السبيل الى بقاء
الجيل واستيطانه الارض وتكثره ونمائه في العدد
واذا خشي عليه التلف بحلول الاوصاب وعجزه عن
مدافعتها المتوقفة على حصول التجربة

ازمنۂ کثیرہ ہوتا ہے تو اب قبل اسکے کہ ان خاص ضرور تون میں یا مخصوص
بیماری اور تکلیفون مین کوئی خاص تجربہ حاصل ہوا اس نسل انسانی
کی بقا اور اسکے زمین پر نشو ونما کرنے کی کیا صورت ہوگی اور کیا
ان مختلف بیماریون کے اسپر وارد ہونے اور اسکے انکے دفع کرنے سے
عاجز ہونے کہ جو بغیر حصول تجربہ تمہارے نزدیک ناممکن ہے وہ نسل تباہ و برباد فنا نہ ہوگی

وقد علم المحصلون ان كل مرض ذا اشتد
استجلب الهلاك واستجر الى نفسه الموت وان كل
حشيشة ودواء اذا طعمها الانسان وساغه الرجل
غافلا عن مقداره الملائم لشربه جاهلا بكيته هذا
الدواء التي ينبغي ان يوخذ منها نظرا الى خصوصية
هوائه وعرض بلده اسرع اليه الفناء اسراع السيل
عند انحداره من قنة الجيل الشامخ

اسکو تمام صاحبان بصیرت سمجھتے ہین کہ ہر مرض جب شدید
ہوتا ہے وہ موت کو کھینچ بلاتا ہے کوئی جڑی یا بوٹی اگر کوئی
شخص بغیر اسکے کمیت و کیفیت سمجھی ہوئی استعمال
کرلے کہ جسکے ساتھ خواص اقلیم و کیفیت مزاج بلا لحاظ
اسکے عرض بلا کے رکھنا نہایت ضروری ہے تو موت
اسکی طرف اتنا جلد دوڑے گی کہ اتنا سیلاب بھی قلۂ
کوہ سے نیچے کو نہ آتا ہوگا۔

هذا وان كمال البنية وتمامها في المبتدء مقتض
لطول الاعمار ونماء الابدان ذاهبة في الهواء وذلك
لا لاباء البنية عن سرعة الانحلال والانكسار
القوام المستتبع لطريان الفناء

یہ امر نہایت جلی اور واضح ہے کہ ساخت جسمانی کا کمال اور اسکا ابتدائے زمانہ مین کامل
الخلقت ہونا اور اس امر کا مقتضی ہے کہ اگلے زمانہ مین عمرین طولانی ہون اور بدن
انسانی دراز و بلند ہوتے ہون کیونکہ بنیۂ انسانی بوجہ اپنے تمام و کمال طاقت کے جلد انحلال
و تحلیل قبول نہ کرتا ہوگا اور قوام بدن شکستگی منظور نہ کرتا ہوگا جسکا نتیجہ بالآخر موت ہے

وذلك ان البنية اذا تمت وكملت اقتضت
النشوء التام في الابدان وتمام النماء فيها وهذا
يوجب ان يكون هؤلاء القوم الاولون من
نسل الزوج الاول ذوي الاجسام العادية والابدان
العالية الذاهبة في الطول نظرا الى ما يشاهد من اثر ذلك

بنیہ جب تام و کامل ہوا اسکے اقتضا سے
نشو و نما کامل ہوگا اور اسکا یہ لازمی نتیجہ کہ نسلہای پیشین
جو زوج اول سے پیدا ہوئے ہین انکی اجسام بہت
دراز مثل قوم عاد کے ہون اور بدن انکے بیحد بڑھتے
چلے گئے ہون خصوصًا اس نظر سے کہ جو آجکل بھی مشاہدہ مین

في الازمان الحاضرة في بنيات الابناء اذا قيست الى
ابدان الاباء ولا يزال التفاوت يتبين متصاعدا
ومتعاظما جيلا اثر جيل ونسلا اثر نسل وشعبا
اثر شعب فيما بيناه في مقالنا المشبع الطويل الذي
نشر في مجلة البيان الغراء وعنوانه نواميس العمران
وقد اتينا بشواهد حسية على صحة ما قلناه من
الاكتشافات القديمة والحديثة لرمم عالية لاشخاص عادية
شاهقة الطول حتى اضطر الافرنج بذلك الى
الاعتراف بقرن العفاريت وقد اخطأوا فهم اولاد
آدم ولم يكن هناك مسكن للعفاريت قط وقد
اوردنا نصوص هؤلاء المؤرخين من الافرنج
والاسلاميين على وجود تلك الرمم البالية
العالية المدهشة للنواظر قد سقناها بطولها
في المقال المذكور فليراجع اليه تركنا ذكرها وايرادها
هنا شحا منا على الاختصار ولاجل ضيق سعة
المقال وايضا نظرا الى ملل الانظار

فاما اذا نمى الشعب وكثر العمران في الارض وقضت
الطبيعة وطرها من طول القامات وعظم الهامات في
ذهاب القد ودوام الانساء في الاعمار اخذت البنية تنشأ
في الانتقاص شيئا فشيئا من جهة الكم والكيف معا
اما كما فمن جهة تناقصها في مقدار ارتفاع القامة

آتا ہے کہ اولاد کے جسم جب انکے بزرگوں اور باپ دادوں کے
جسموں سے قیاس کئے جاتے ہیں تو ہمیں برابر فرق بڑھتا ہوا نظر
آتا ہے ہر ایک نسل کا ہر ایک نسل کے اور ہر ایک قوم میں نسبت
اس قوم کے جو قبل میں تھے جسکی توضیح ہم اپنے مضمون نوامیس
العمران میں جو پیشتر ازیں اسنے جریدہ غرا یعنی البیان میں
شائع ہوا تھا نہایت طوالت کے ساتھ کر چکے ہیں اور اسمیں ہمنے
حسی شواہد اپنے دعوی پر بیان کیے تھے جو ان لاشوں اور بوسیدہ
ہڈیوں سے ثابت کیے گئے تھے جو از منہ قدیمہ جدیدہ میں
دریافت ہوئی تھیں یہانتک کہ اہل یورپ کو اقرار کرنا پڑا کہ یہ
دیوزادوں کے زمانہ کی ہڈیاں اور لاشیں ہیں مگر یہ انکی
غلطی تھی یہ لوگ سب حضرت آدم علیہ السلام کی نسل سے تھے
اور یہاں کبھی دیوزاد نہیں رہتے تھے اور ان مورخین اسلام
وغیر اسلام کی اصل کتابوں کے حوالے جو ایسی ہولناک اجسام
کے وجود پر گواہی دیتے ہیں تفصیل ہمنے اسی مضمون مذکور
میں دیدی ہیں ناظرین اسمیں دیکھیں یہاں بنظر اختصار ہم انھیں حذف
کیے دیتے ہیں اور اس نظر سے بھی کہ ناظرین دیکھتے دیکھتے گھبرا نہ جائیں
لیکن لیکن جب نسلیں بڑھ گئیں اور آبادی میں پھیل گئی اور
طبیعت عالم کی جو کچھ عمریں اور قد وغیرہ بڑھانا تھے وہ بڑھا
چکی اور اسکا کل کام ہو گیا اسوقت جسم انسانی نے تدریجا گھٹنا
شروع کیا اور یہ حالت کمیت کیفیت دونوں اعتبار سے ہوئی
کمیت تو اس لحاظ سے کہ مقدار قد کی اور درازی قامت کی چھوٹی ہونا شروع ہوئی

واما كيفا فمن جهة التناقص في مدة الحيوة وكمية العمر
وزاد التعب بسلطان التجربة وقام عرش الطبيعة
على احوال الاقتصاد فافتقر الناس الى التعلم والتعليم
والتفهم والتفهيم

والذي يجب علينا التنبيه عليه ولا يسعنا الاغفال
عنه هو ان امر الانشاء في الاعمار ممكن حصوله في كل
الازمان والاجيال ليس في عالم الفطرة وناموس
الطبيعة قانون قاهر يدفعنا عن هذا الرأي
ويقطع لنا العذر في حصول امكانه وهو امر مشاهد
بالحس معلوم بالخبر الصحيح القاطع للعذر
ومعلوم انه لا يمكن دفع البيان والمحسوس
ولا مجال للارتياب في الامر المعلوم واني الى الآن
لم اعثر على مقالة رجل من الحكماء الاقدمين او
الفلاسفة الحاضرين من امم الهند والروم و
اليونان والصين وغيرهم من الفلاسفة
الاسلاميين ونظارهم المعروفين بالمتكلمين
تجاهر فيه بامتناع الانساء في العمر الى مائة سنين
اوصرح بانه يحيل ذلك على احوال الفلسفة وقواعد
الحكمة اولزمه بذلك القول حجة العقل غير رجل
من بعض المجاهيل ممن يدعي العلم والحكمة ويرقى
الاشلي من ادعياء الفلاسفة وكان معاصر لـ

اور کیفیت اس لحاظ سے کہ اسکے ساتھ ہی ساتھ عمر کے
مقدار بھی چھوٹی ہونے لگی اور اب ہنگام حکومت و بادشاہی
تجربہ کا ہوا اور تخت سلطنت طبیعت کا کفایت شعاری کے اصول
پر قائم کیا گیا اب لوگ پڑھنے پڑھانے اور سیکھنے سکھانے کے محتاج ہوئے۔

لیکن اسکے ساتھ جس پر ہمکو متنبہ کر دینا ضروری اور اس سے
غفلت میں ڈالنا ہمسے ممکن نہیں ہے وہ یہ ہے کہ درازی عمر انسانی
ایک ایسا امر ہے جو ہر زمانے میں اور ہر قوم میں ممکن ہے اور عالم
فطرت و قانون طبیعت میں کوئی ایک ایسا قاعدہ یا قانون نہیں
پایا جاتا جو ہمکو اس رای سے ہٹادے اور اسکے امکان کا اعتقاد ہمسے دور کر دے
اور یہ ایک امر ہے جو مشاہدے سے معلوم ہے اور خبر صحیح سے اسکا وقوع معلوم ہوچکا ہے
یہ خوب معلوم ہے کہ واقعات کا کوئی انکار نہیں کر سکتا
اور قطعی امر میں شک کرنے کی کوئی گنجائش نہیں رہتی۔
اب تک میں نے حکمای متقدمین و متاخرین خواہ وہ اہل ہند
سے ہوں یا روم و یونان و چین کے ہوں یا فلاسفہ
اسلامیین سے ہوں جنھیں متکلمین کہتے ہیں ان کا کبھی
کوئی کلام ایسا نہیں پایا جسمیں اُنھوں نے صاف صاف
صدہا سال تک زندہ رہنے کو محال کہدیا ہو اس امر کی تصریح کر دی
ہو کہ ایسا ہونا اصول فلسفہ و قواعد حکمت کے برخلاف ہے
البتہ ایک شخص کوئی مجہول سا آدمی فیلسوف الاسلام
ابو الریحان بیرونی کے زمانہ میں تھا اور غالبا وہ جھوٹا
دعوے اپنے تئیں حکیم و فیلسوف بننے کا کرتا تھا

فیلسوف الاسلام ابا الریحان البیرونی قد رد علیہ
هذا الفیلسوف الجلیل رحمہ الله ردا شنیعا طویلا فی کتابه
الذی یدعی الآثار الباقیة عن القرون الخالیة
لا یسع المقام نظمها وایرادها هنا علی التمام وعلی الناظر
المتعمق ان یراجع الی هذا الکتاب فانہ سیقف فیہ
علی ما فیہ نفی لکل لجاج وغنی لکل معدم محتاج
ولقد اخبرنی غیر واحد من کملة المحصلین
الثقات الاثبات القاطنین فی کلیة علیکره الاسلامیة
وبفوقهم کلهم الشیخ محبوب الرحمن الکلیم الجیراجپوری
معلم الجغرافیا السیاسیة فی بعض فنون تلک الکلیة
وکذلک الشیخ عبد الصمد البلند شهری کلاهما
اخبرنی عن الرجل المعمر العجیب الذی کان ببلدة
کانپور قد انشاء الله فی اجله
وقد لقیه هذان الفاضلان وهما من
اصدقائه وصحباه وامتحناه بتحمل ما یمکن اختبار
الرجل به وامتحانه فی صدق مقالته
قالا کان مولد هذا الرجل فی عهد شاهجهان
ملک الهند وقد استصحبه الملک اورنگ زیب
ابنه حینما غزا الدکن وکان ممن لعب وتلاعب
اورنگ زیب فی زمن صباه وشهد الخطوب
العجائب التی اصابت دولة المغول بعینه انتباه۔

اسنے البتہ درازی عمر سے شاید انکار کیا ہوگا تو اسپر
ابو الریحان بیرونی نے اپنی کتاب الآثار الباقیہ عن القرون الخالیہ
مین ایک رد طولانی شدید اس شخص پر کی ہے کہ جسکی
نقل کا موقع یہان نہین ہے تحقیق پسند ناظرین کو
چاہیے کہ اصل کتاب ابو الریحان کی طرف رجوع فرماوین
کیونکہ اس مین سب کچھ دیا ہوا ہے۔
مجھسے اکثر باکمال اور صادق اللہجہ اہل علم نے علی گڈھ
کالج مین بیان کیا جن مین بہت زیادہ قابل وثوق
شیخ محبوب الرحمان کلیم بی اے پروفیسر جغرافیہ اور
مولوی عبد الصمد بلند شہری کا بیان ہے ان دونون نے
ایک عجیب وغریب انسان معمر کے حالات مجھسے
بیان کیے جو کانپور مین رہتا تھا اور خداوند کریم نے اسکی عمر کو دراز کیا تھا
ان دونون صاحبون سے اس شخص سے ملاقات بھی ہوئی تھی اور
وہ انکا دوست تھا اور انکی صحبت مین رہتے تھے اور چونکہ یہ حضرات عالم
اور نئی روشنی کے لوگ تھے اسلیے انھون نے جہانتک ہوسکا اس شخص کے
حال مین تفتیش اور اسکی راست گفتاری کی آزمایش کی۔
انکا بیان ہے کہ اس شخص کی ولادت شاہجہان بادشاہ کے زمانہ
ہوئی اور اورنگ زیب عالمگیر اسکو اپنے ساتھ جبکہ مہم دکن پر
اسنے چڑھائی کی تھی لیتا گیا تھا اور یہ شخص اورنگ زیب کے
ساتھ کھیلکر بڑا ہوا تھا اور دولت مغلیہ کو جو صدمات
وانقلابات وآفات پہنچے وہ سب اسنے بچشم عبرت مشاہدہ کیے تھے۔

واتفقت كلمة الشيوخ الفانين والطاعنين في السن من المعمرين
من قطان هاتيك الارضين انهم ما زالوا يتسامعون باخبار هذا المعمر
عن آبائهم وهم عن آبائهم الاولين وهو عندهم معروف بطول العمر مائة
سنين وكان هذا الرجل سحيق القامة عظيم الهامة رحيب الصدر
بعيد ما بين المنكبين لم يكن في راسه ولحيته شعرة بيضاء وكان الرجل
ينقلب حاله من صورة الى صورة جديدة وكانت عظامه تكتسي جلدا ولحما
جديدا مرة في كل عشر سنين فكان ينخلع من جلده الاول ولحمه
القديم ويلبس جلدا ولحما آخر وعند ذلك كانت تعرض عليه حالة
مخوفة باكل بعض العقاقير والحشيشات فيعرض له اسهال مفرط يذوب
به لحمه ذوبان الرصاص في البواتق لكثرة ما يخرج منه ثم ينبت اللحم ثانيا
في اليوم الثاني فلما كان اليوم الثالث نشأ الرجل يسترجع كلما قد فات
واستقرت البنية منه عن احسن ما كانت عليه نقاوة كلها فيحصل له
بذلك ضمان لطول العيش الى عشر سنين اخر وقد بلغني من القاضي
تلمذ حسين ان هذا الرجل مات في العام الفارط بعلة الطاعون
الجارف الذي دهى الناس فيما مضى فيتبين بذلك مصداق قوله تعالى
وما جعلنا لبشر من قبلك الخلد افان مت فهم الخالدون وان تحدث
ذو شيبي حرسنا الله واياكم عن ريب المنون وحوادث الدهر الخؤون
ولا يخلو هذا الخبر عن الصدق او الكذب على ان الموضوع نفسه مطرح انظار
الافرنج في هذا الزمان وهم على ثقة بامكان هذا الامر وحصوله وقد الف بعضهم
في ذلك رواية فلسفية في اللغة الانكليزية ونقلها الى الاوردية جمعية الاسفار
الدينية النصرانية بفنجاب ونشرتها مجلة الترقي الغراء في بعض مجلداتها

کانپور کے بڑے بڑے پرانے بڈھے پیران فرتوت کا بیان ہے کہ
ہم اس شخص کو یون ہی دیکھتے چلے آئے ہین اور ہمارے بزرگ و آبا و اجداد
بھی یہی کہتے تھے کہ اسی طرح عمر بھر اسکو دیکھا اور انہین وہ شخص اپنی
درازی عمر کے واسطے مشہور رہا ہے (یعنی یہ بیان ان بڈھے لوگون کے
بزرگون کا ہے) یہ شخص نہایت بالا بلند بزرگ سر عریض الصدر تھا اسکے
تمام سر و داڑھی مین ایک بال سفید نہ تھا اور اسکی حالت وقتاً فوقتاً
بدلتی رہتی تھی اور اسکی ہڈیان نیا پوست نیا گوشت پہنا کرتی تھین
اور پرانے کھال و گوشت ہر دس برس کے عرصہ مین گر جاتا تھا اسوقت
ایک اندیشناک حالت اسکی ہوجاتی تھی سبب یہ ہے کہ وہ کوئی گھانس
یا دوا وغیرہ کھا لیتا تھا جس سے اسکو اسہال مفرط عارض ہوتا تھا
کہ گوشت اسکا بہ جاتا تھا جیسے رانگا گھریا مین پگھل جاتا ہے اسکے بعد
نیا گوشت دوسرے دن چڑھنے لگتا جب تیسرا دن ہوتا تھا تو یہ شخص بدستور
سابق قوی و تندرست ہوجاتا تھا اور دس برس تک کی زندگی کی
جدید گارنٹی ہوجایا کرتی تھی۔ قاضی تلمذ حسین بی اے کا بیان ہے
کہ وہ سال گذشتہ طاعون مین مبتلا ہوکر مرگیا۔ اس سے ثابت
ہوگیا کہ بقا محض ذات الٰہی کے لیے ہے باقی سب کے فنا ہے
یہ خبر چاہے جھوٹ ہو یا سچ لیکن یہ مسالہ آجکل حکمای یورپ کے
زیر بحث ہے اور انھین اسکے امکان اور حصول کا پورا وثوق ہے
ایک فلاسفر نے انگریزی مین اسی مسالہ پر ایک حکیمانہ ناول لکھا ہے جسکا
ترجمہ پنجاب ریلیجس بک سوسائٹی نے کیا ہے اور رسالہ ترقی لاہور کی کسی
جلد مین "بے نگ کشن و حمید" کے نام سے وہ ناول اردو مین شائع ہوا ہے

ومن هنا يعرف ضعف مقالة الذهبي فيما انكر على طول حياة
رتن الهندي احد من صحب رسول الله وبقي الى المائة الثامنة والمعمر
الى الدنيا الا الشيخ المغربي الذي انسأ في اجله فبقي الى المائة
الرابعة فانكر الذهبي من جهة ان الناس لم يشتهر عندهم
خبر هذين المعمرين باشد الاشتهار مثل وضوح اليوح في كبد
النهار فاعتبر بحال هذا المعمر الكانفوري لم يبلغني خبره على
طول مقامي ببلدة لكناؤ وبينها وبين كانفور مسافة اميال
قلائل حتى قدمت كلية على كده للاستاذ فحصل لي الخبر بهذا المعمر

رجعنا الى ما كنا فيه فنقول مما اسلفنا علم ايضاً وجوب
ان يكون الزوج الاول من اهل الوحي والالهام لا كاحد من
غوغاء الناس من الوحوش والعوام والا لادى ذلك الى
انقراض النسل واختطاف المنية لهن جديد الارض ومن ثم
تراهم ان بادوا وهلكوا وهتف بهم هاتف الفوت
وحلت بساحتهم رحال الموت فقد خلفوا وراءهم من
المباني العظيمة الشاهقة والمغاني العجيبة السامقة
والمرابع العالية والمقاطن المتعالية ما يبهر عند النظر اليها
لب كل انسان ويخطف سابرها وعجائبها ابصار اهل الزمان
انظر الى الاهرام العالية والبرابي الشامخة وغيران
ايلورا العميقة وآثار ايليفنتا المزعقة للانفس الزعيقة
وحائط الصين العتيقة وحديقة النمروذ المنكوسة
المعلقة وغير ذلك من عجائب الدنيا

اس مقام سے یہ بھی ثابت ہوا کہ امام ذہبی نے جو حضرت ابو الرضا
رتن ہندی کے طویل عمر کا جو آنحضرت پر قبل ہجرت ایمان لائے اور آٹھوین
صدی تک زندہ رہے یا ان شیخ مغربی جو چوتھی صدی تک زندہ رہے
ذہبی نے جو انکے وجود سے انکار کر دیا ہے کہ اگر ایسا ہوتا تو اس کی
اعلے درجہ پر شہرت ہوتی اس رای کی غلطی واضح ہوگئی کہ مین عمر بھر
لکھنو مین رہا اور کسی نے اس معمر کا حال مجھ سے نہ بیان کیا حالانکہ
لکھنؤ سے کانپور چند میل کا فاصلہ ہے مگر جب مین علی گڑھ کالج آیا
تو وہان اسکا حال سنا۔

باز آمدم بر سر مطلب جو کچھ اوپر بیان ہوا اس سے یہ بھی معلوم ہوا
کہ زوج اول کو اہل وحی و الہام سے ہونا چاہیے نہ مثل سائر عوام
یا سباع و ہوام و وحوش و انعام کے ورنہ اگر ایسا نہوتا تو نسل
انسانی کب کی منقرض ہو جاتی اور پنجۂ موت نے سب کو دبوچ
لیا ہوتا۔ اسی سے آپ دیکھتے ہین کہ یہ لوگ اگرچہ فنا و برباد
ہو گئے اور ہاتف موت انکو صدای رحیل دے چکا اور موت کی
دشواریان انکے ایمان پر پڑین تاہم یہ لوگ اپنے پیچھے ایسی ایسی
عظیم الشان و سربلند عمارتین اپنے آثار سے چھوڑ گئے کہ جنکو دیکھکر
ہر ایک انسان کی عقل چکا چوند مین آجاتی ہے اور اس زمانے کے حکما
و عقلا کی آنکھون کو اسکے عجائبات کی روشنیان خیرہ کیے دیتی ہین
دیکھو اہرام مصر کی عالیشان عمارت دیکھو برابی مصر کی
حیرت انگیز صنعت ایلورا کے غار قابل دید ہین اور بجز عرب ایلیفنٹا کے عمیق
نایاب و نگار دیوار چین و باغ منکوس نمرود و دیگر عجائبات کو بنظر غور دیکھو

انظر الی تلك البرابی المصریة العجیبة الفاخرة ومطالب مصر الغریبة الباهرة هل تخبرك بشیٔ من احوال من بناها او بما اصابها من الغیر وحدها ما کلا بل هی آثار قائمة علی الاصول الدائمة تخبرنا عن کمال صناعها وتناغیهم فی العلوم التی تقصر اذهان الحکماء عن الاحاطة بکمال اصطناعها وعجزت العقول عن الوصول الی تخوم تلك الاسرار التی اسّس علیها بناتها فحسرت الابصار من التکیف بنورها وبهائها وبهرت الاحلام عن التعوق فی العجائب المودعة فی میاهها وتربائها فضلا عن الاقتدار علی ان یاتوا بترمها علی ربّها وروائها او یعارضوا بمثلها فی بریقها وصفائها وکیف یاتون بمثلها وهم عجزوا عن الاستطلاع علی خبر بانیها او الاستشراف علی اخبار من تصدی لاجتناء الثمار من ید جانیها

فقد وقع الخلاف بین الفلاسفة والحکماء الاعلام واهل السیر والتواریخ فی کل الاجیال والاقوام فی ایّ الزمن وعلی ید ایّ الملوك بنیت تلك الاهرام وواحد منهم لم یات بشیٔ یقطع انعه للناقد المتبصر فی اخبار الایام وانی علی قلة بضاعتی فی السیر والاخبار وقصر باعی عن الاحاطة بشذر یسیر ما قد تضمنته الکتب والاسفار وقلة متاعی فی التناه نزر قلیل مما احتوت علیه قماطر السیر بین الکبار

ان برابی وعجائبات مصر کو دیکھو جو بیحد عجیب و غریب ہین اور وہ مقامات مصر جہان آثار قدیمہ و دولت پارینہ کی تلاش کیجاتی ہے آیا کچھ حال بتاتے ہین کہ کس کس شخص نے انھین تعمیر کیا ہے یا زمانہ کی کیا کیا گردشین انھین نصیب ہوئین ہرگز نہین بلکہ وہ آثار قدیمہ ہین جو دائمی اصول پر قائم ہین اپنے بنانیوالون کے کمال دکھا رہے ہین کہ ان علوم مین انکو مہارت تامہ حاصل تھی جنکے سمجھنے سے حکما و فلاسفہ کے ذہن آجتک قاصر ہین اور عقلین لوگون کی ان اسرار کے جڑ تک پہونچنے سے بالکل عاجز ہین کہ جن پرانی عمارتون کی بنیاد قائم ہی لہذا دیدہ بشر تو اسکے نور کے دیکھنے سے عاجز محض ہی اور جو جو عجائبات ان چیزون کے پانی اور مٹی مین سپرد کیے گئے تھے اسکے مثل بنانے کا کیا مذکور اتنا تو بتا نہین سکتے کہ کس شخص نے انھین تعمیر کیا اور یا کوئی سر اٹھا کر یہ نہین خبر لا سکتا کہ کن کن لوگون نے اسکے بنانے سے کیا کیا فوائد حاصل کیے

ایک زمانہ تک حکما و فلاسفہ و مؤرخین ہر قوم و ملت مین اختلاف رہا ہی کہ ان اہرام کو کس کس بادشاہ نے بنایا ہی اور کس زمانہ مین بنایا ہی ایک شخص نے بھی آجتک کوئی بات قطعی نہین کہی جس سے کچھ یقینی طور پر معلوم ہو سکے

مین باوصف اپنی بے بضاعتی اور کم علمی کے علوم سیر و تاریخ و اخبار و حکایات کتب مختلفہ مین

لا عرف انه صار هذا البحث مطرحا للانظار وحلبة لكل فارس كرار في مضمار السبق في العلوم والاخبار منذ مدة تنيف على اربع مائة سنة قبيل ملك الاسكندر الرومي الى تلك الاعوام و الاعصار ولم يتأت لواحد منهم الى الان تعيين زمانها وتحيين عصرها وتوقيت ابانها؟

ولكن قد وصل الينا خبر مرسل منقطع الاسناد يعزى الى اول فلاسفة الاسلام وزعيم الحكمة ومؤسس اساسها على محمد خير الانام سيدنا علي بن ابي طالب امير المؤمنين عليه السلام انه سئل عن بناء الاهرام فقال بنى الهرمان والنسر في السرطان فهذا يدل على انها بنيت قبيل هذه الايام بمدة تنيف على عشرة الاف اعوام هذا واني لا احب التشاغل بصنعة الاهرام وكيفية بنائها فهي لشدة اشتهارها بين الخواص والعوام اغنتنا عن اضاعة الوقت في طي الكراريس وقط الاقلام

(لها بقية)

اس قدر ضرور واقف ہون کہ یہ بحث ایک عرصۂ دراز سے مطرح نظر اور گھوڑ دوڑ رہ چکی ہے ہر ایک شہسوار معرکۂ علوم وسیر و تواریخ کا چار سو برس قبل سکندر رومی سے لیکر آج تک اتنے بڑے زمانۂ دراز مین کسی شخص سے کوئی وقت محدود اسکی ابتداے عمارت کا معلوم نہین ہوا۔

البتہ ایک خبر مرسل منقطع الاسناد اول فلاسفۂ اسلام وسابق حکمای عرب مؤسس اساس فلسفہ وحکمت بزبان سید الانام یعنی حضرت مولانا امیر المؤمنین علی علیہ السلام کی طرف منسوب کی جاتی ہو کہ لوگون نے حضرت سے سوال کیا تھا کہ اہرام مصر کب بنائے گئے تھے تو آپ نے فرمایا کہ جب نسر طائر برج سرطان مین تھا اسوقت یہ ہرمین بنائے گئے تھے اس سے معلوم ہوتا ہی کہ ان اہرام کو بنے ہوے دس ہزار برس سے زائد کا عرصہ گزرتا ہی اور اہرام مصر کی کیفیت اور حالات اسقدر مشہور ومعروف ہین کہ یہان ان کے ذکر کی کچھ ضرورت نہین محض وقت ضائع کرنے سے کیا حاصل۔

(باقی دارد)

# اصلاح التعليم الديني

بتركيا

الدستور ما قلب السياسة فقط بل كل شيء حتى التعليم الديني فلاحت علائم التقدم على طلبته باقتراحهم من الحكومة تغيير سير تعليمهم وهذا ملخص مطالب دار الفنون في الاستانة من نظارة المعارف

(١) تدريس التفسير الشريف بتقرير معاني القرآن الحكيم الظاهرة واسباب نزوله وبيان الناسخ والمنسوخ وتطبيق ذلك على القوانين الفلسفية؛

(٢) تدريس الحديث الشريف وان تكون مدة تدريس البخاري اربع سنين

(٣) تدريس اصول الحديث مع تراجم رواته وطرق اسانيده

(٤) تدريس اصول الفقه وبيان قواعده الكلية وتقرير تفريعاته وتفرعاته وتدريس الفروق في القواعد الاصولية بين المذاهب الاربعة

(٥) تدريس الفقه مع بيان القواعد الفقهية للفروع وما اخذ ذلك من الادلة الشرعية الاربعة مع ايضاح الحكمة الشرعية في ذلك وفلسفة الاحكام

(٦) تدريس التاريخ الاسلامي

(٧) تدريس تواريخ الاديان المشهورة

(٨) تدريس السيرة النبوية بالتفصيل

(٩) تدريس التوحيد وذلك بان تنبذ طرق تدريسه

## مذہبی تعلیم کی اصلاح

ٹرکی میں

ٹرکی میں دستوری حکومت نے نہ صرف پولٹیکل انقلاب پیدا کیا بلکہ ہر چیز کی کایا پلٹ دی یہاں تک کہ اسکا اثر مذہبی تعلیم تک جا پہونچا ہے اور طلبہ میں بیش قدمی کی علامات نمایاں ہو چلی ہیں جیسا کہ انکی اس تجویز سے معلوم ہوتا ہے جو انھوں نے طرز تعلیم کی تبدیلی کی نسبت حکومت کے سامنے پیش کی ہے چنانچہ قسطنطنیہ میں دار الفنون کے طلبہ نے جو مطالبات سر رشتہ تعلیم کے پیش کیے ہیں وہ حسب ذیل ہیں

(۱) تفسیر کا درس اس طرز سے ہو کہ قرآن شریف کے ظاہری معنی اور اسباب نزول سے بحث ہو ناسخ و منسوخ کی وضاحت کیجائے۔ اور قرآن کی قوانین فلسفہ سے تطبیق بھی دیجائے

(۲) حدیث کو درس میں داخل کیا جائے اور بخاری شریف کی تعلیم ۴ سال مقرر کیجائے

(۳) اصول حدیث اور راویوں کے حالات سلسلہ اسناد کے طریقے بیان کیے جائیں

(۴) اصول فقہ کا درس دیا جائے اور اسکے قواعد کلیہ و تفریعات بیان کیے جائیں اور مذاہب اربعہ میں جو اصولی اختلاف ہے وہ بتایا جائے۔

(۵) فقہ کی تعلیم دیجائے اور قواعد فقہیہ اور جزئیات احکام بیان کیے جائیں اور ان مسائل کا ماخذ دلائل اربعہ سے بیان کیا جائے اور ان احکام و مسائل کی شرعی حکمتیں اور فلاسفی بیان کی جائیں

(۶) اسلامی تاریخ داخل درس کیجائے

(۶) دنیا کے مشہور مذاہب کی تاریخ پڑھائی جاوے

(۸) بانی اسلام کے تاریخی حالات بالتفصیل پڑھائے جائیں۔

(۹) علم کلام کی تعلیم اس طرح دیجائے کہ علم کلام کا قدیم طرز

التوحيد القديمة ويلقي علم التوحيد القائم عمليا بوافق الزمان ويترك من علم الكلام الالوف من خرافات الفلسفة القديمة التي امتزجت به

(١٠) تدريس الدين الاسلامي وبقية الاديان وتدريس المقابلة بين اصول الدين الاسلامي وقواعده واصول باقي الاديان وقواعدها

(١١) تعليم طرق الدفاع عن الدين الاسلامي قولا وكتابة واصول المباحثة فيه

(١٢) تعليم اصول التدريس وعلم تربية الاطفال بطريقة نظرية وعملية

(١٣) تدريس الحكمة والفلسفة على الطريقة الجديدة

(١٤) تدريس علم الاخلاق نظريا وعمليا

(١٥) تدريس علم الروح

(١٦) تدريس التاريخ العام

(١٧) تدريس اصول الانشاء بالتركي والعربي

(١٨) ايضاح تشبث المسيحيين ولاسيما البروتستانت بنشر دينهم واساليبه

(١٩) تعليم القاء المواعظ والنصائح واصول الخطابة على الطرز الجديد

هذا ملخص مطالبهم وقد ذكرت الجرائد ان طلبهم قد اجيب، وان هذا هو الذي تقصده ندوة العلماء الهندية التي لم تفز الى الان باكثر مقاصدها فمن يقول بعد ذلك ان الامة اذا استعدت للنهضة فسواء عليها أن تكون ذات حكومة او لم تكن؟

بالکل چھوڑ دیا جائے اور عملی طور پر موجودہ زمانہ کے طرز کے مطابق بنایا جائے اور علم کلام میں فلسفۂ قدیمہ کے جو ہزاروں خرافات مسائل شامل ہو گئے ہیں۔ وہ ترک کر دیے جائیں۔

(١٠) مذہب اسلام اور دوسرے مذاہب کی تعلیم اس طرز پر دیجائے کہ اصول اسلام اور دوسرے مذاہب کے اصول کے مابین جو اختلافات ہیں پر محاکمہ کیا جائے

(١١) مخالفین اسلام کے حملوں کے جواب دینے کا تقریری و تحریری ڈھنگ سکھایا جائے اور اصول فن مناظرہ بتائے جائیں

(١٢) طلبہ کو مدرسی اور معلمی اور فن تربیت اطفال کا طریقہ علمی و عملی طرز پر سکھایا جائے

(١٣) حکمت و فلسفہ کی جدید طرز پر تعلیم دیجائے۔

(١٤) علم اخلاق کی علمی و عملی تعلیم دیجائے

(١٥) علم الروح کی تعلیم دیجائے

(١٦) دنیا کی عام تاریخ پڑھائی جاوے

(١٧) ترکی زبان کے اصول انشا پردازی سکھائے جائیں

(١٨) اس امر کی توضیح ہو کہ عیسائیوں اور خصوصا پروٹسٹنٹ مذہب والوں نے اپنے مذہب کو کیونکر شائع کیا اور اسکے لیے کیا طریقے اختیار کیے

(١٩) پند و نصیحت کرنے کا واعظانہ ڈھنگ اور جدید طرز پر لکچر دینے کے اصول اور طریقے بتائے جائیں۔

یہ ہے خلاصہ انکے مطالبات کا اور اخبارات کا بیان ہے کہ انکے مطالبات تسلیم کیے گئے اور یہ مطالبات بعینہ وہ ہیں جو ندوۃ العلما کے مقاصد و اغراض میں شامل ہیں اور جو اکثر ابھی تک پورے نہیں ہوے اب کون کہ سکتا ہے کہ جو قوم ترقی کرنا چاہے اس کے لیے صاحب حکومت ہونا یا نہ ہونا برابر ہے۔

## الحکومة الاسلامیة الدستوریة

(البقیة)

قال ابن خلدون وسببه في الاكثر ولاية صبي صغير او مضعف من اهل المنبت يترشح للولاية بعهد ابيه او بترشيح ذويه وخوله ويونس منه العجز عن القيام بالملك فيقوم به كافله من وزراء ابيه وحاشيته ومواليه او قبيله ويوري بحفظ امره عليه حتى يونس منه الاستبداد ويجعل ذلك ذريعة للملك فيحجب الصبي عن الناس ويعوده اللذات التي يدعوه اليها ترف احواله ويسيمه في مراعيها متى امكنه وينسيه النظر في الامور السلطانية وهو بما عوده يعتقد ان حظ السلطان من الملك انما هو جلوس السرير واعطاء الصفقة وخطاب التهويل والقعود مع النساء خلف الحجاب وان الحل والربط والامر والنهي ومباشرة الاحوال الملوكية وتفقدها من النظر في الجيش والمال والثغور انما هو للوزير ويسلم له في ذلك الى ان تستحكم له صبغة الرياسة والاستبداد ويتحول الملك اليه ويؤثر به عشيرته وابناءه من بعده كما وقع لبني بويه والترك وكافور الاخشيدي وغيرهم بالمشرق وللمنصور بن ابي عامر بالاندلس (انتهى) الا ترى ان تلك المفاسد انما نشأت من تحت الاستبداد بالدولة فان المستبد يرى ان الدولة لا يستحقها الا هو وابناءه واحفاده ولذلك يجري الميراث فيها ويولي العهد للصغير وان كان عاجزا عن اقامة الامر والنظر في السياسة وكيف يتصور في المسلمين انه يطلب عظائم الامور من سد الخلل والتدبير لحاجات الناس التي هي من اعظم السلطنة صبي تربى في حجور الاظئار وتعود من بين النساء وعنفوان حلمه مناغاة الغيد

## ٹرکی پارلیمنٹ

(البقیہ)

ابن خلدون کہتا ہے کہ "اسکا سبب اکثر یہ ہوتا ہے کہ شاہی خاندان سے کسی چھوٹے لڑکے یا ضعیف آدمی کو حاکم بنایا جائے جو اپنے باپ کا ولیعہد بنکر پرورش کیا جائے یا اسکے خدم و حشم اسکی پرورش کریں اور جب دیکھا جاتا ہے کہ ملک رانی کرنے سے عاجز ہے تو اسکے باپ کے وزرا اور نوکر چاکر غلام وغیرہ یا اسکے قبیلہ سے کوئی ایک شخص اسکا کفیل ہو کر نگرانی کرتا ہے اور یہ توریہ کیا جاتا ہے کہ بادشاہ کی زمانہ استبداد تک حفاظت کیجا رہی ہے اور وہ شخص اس امر کو ملک گیری کا ذریعہ بناتا ہے اسلیے لڑکے کو لوگوں سے پردہ میں رکھتا ہے اور ان لذات کا عادی بناتا ہے جو عیش پسندی کا طبعی مقتضا ہے اور جب تک ممکن ہو اُن چراگاہوں میں اسکو چراتا رہتا ہے اور سلطنت کی نگرانی اس سے بالکل بھلا دیتا ہے وہ لڑکا اسکا خوگر ہونے کے باعث یہ اعتقاد رکھتا ہے کہ بادشاہ کا سلطنت میں صرف اتنا حصہ ہے کہ تخت پر بیٹھا رہے اور دست بیعت کر لیا کرے اور ڈرانے والے خطاب سنا دیا کرے اور اپنی عمر پردہ میں بیٹھکر عورتوں میں بسر کرے سلطنت کا بند و کشاد امر و نہی شاہی حالات کی مباشرت انکی تلاش یعنی لشکر اور خزانے اور سرحدوں کی نگرانی صرف وزیر کا کام ہے۔ یہ تمام انتظامات وزیر کے سپرد کر دیتا ہے یہاں تک کہ سلطنت اور استقلال میں وزیر کا رنگ جم جاتا ہے اور ملک کا رجوع اسکی طرف ہو جاتا ہے اور وہ ملک کو اپنے بعد اپنے قبیلہ اور بیٹوں کے لیے خاص کر لیتا ہے جیسا کہ بنی بویہ اور ترک اور کافور اخشیدی وغیرہ کا مشرق میں اور منصور بن عامر کا اندلس میں یہی حال ہوا۔"

ابن خلدون کا کلام ختم ہو گیا تم نہیں دیکھتے کہ یہ خرابیاں صرف شخصی حکومت سے پیدا ہوئی ہیں کیونکہ مستقل بادشاہ یہ خیال کرتا ہے کہ سلطنت کا مستحق یا وہ خود ہے یا اسکے بیٹے اور پوتے اور اسیواسطے اسمیں میراث جاری ہوتی ہے اور بچے کو ولی عہد بنایا جاتا ہے اگرچہ وہ ملک رانی اور سیاسی امور کی نگرانی سے عاجز ہو اور وہ لڑکا جسنے دائیوں کی گودوں میں پرورش پائی ہو اور ابتداے پیدائش اور شروع جوانی سے نازک خیالوں عورتوں کے ناز و ادا اور گانے کی اچھی کڑیاں سننے کا عادی ہو کیونکر حقیقی کام کر سکتا ہے

| Arabic | Urdu |
|---|---|
| الامالید ومغازلة القنیات الغانیات وبم | یا بڑے بڑے امور مثل درستی نقائص لوگونکی حاجات کی تدبیر سلطنت کے |
| یسوغ لنفسه استماع صلیل الصوارم۔ | باریک پیچیدہ مسائل مین تدبّر کو کیونکر طلب کرسکتا ہے= |
| من قد نشأ وترعرع فی الاصغاء الی نغمات الاوتار | اور وہ شخص جسنے ستار وسارنگی کے نغمے گویون اور مطربون کی آوازون کے سننے |
| والمزامیر واصوات المغنّین المطربین ومتی یتمکن بالجالة | مین نشوونما پائی ہو کسطرح اپنے لیے تقاطع تلوارونکی کھٹاکھٹ سننے کو جائز رکھ سکتا ہے |
| المجرد السلاهب فی رهج الوغی من شاهد منذ زمن صغره | یا وہ شخص جسنے نرم ونازک بچھونون ورازفرش پر شوخ وبرکت تیلیون کا ناچ دیکھا ہو دراز قد |
| رقص الدمی علی البسط الناعمة والزرابی المبثوثة واین یتجلد | گھوڑونکو لڑائی کے غبار مین کیونکر دوڑا سکتا ہے وہ شخص کیا مصائب کے وقت |
| عند الآفات من غرق فی ابتسامات الکائنات | بہادری کرسکتا ہے جو جاڑے کے موسم مین کافات شتوہ کا خوگر رہا ہو خلاصہ یہ کہ |
| وبالجملة لما شاهد اعوان الاسلام وانصاره هذه | اسلام کے اعوان وانصار نے جب اون سلطنتون کا جو اوس زمانہ مین موجود تھین |
| الحال من الدول الحاضرة فی تلک الاجیال کدولة الفرس | یہ حال دیکھا جیسے کہ فارس وروم کی حکومت تو اونھون نے پارلیمنٹ کی بنیاد |
| والرومان اسّسوا الحکومة الجمهوریة حفظا لحقوق | ڈالی تاکہ مسلمانون اور اونکے سوا اون ذمیون کے حقوق کی جو اپنے خون وعزتون |
| المسلمین وغیرهم من الذمیین الذین دخلوا فی ذمّة | اور زمین اور مال واولاد کے بچانیکے لیے مسلمانون کے عہد مین داخل ہوگئے ہون |
| المسلمین لحقن دمائهم واعراضهم وضیعاتهم واموالهم | پوری حفاظت ہوسکے جیسا کہ دین اسلام کی فطرت مین یہ بات رکھدی گئی ہے |
| ذراریهم بناء علی ما جبل علیه دین الاسلام من الاخوة والمساواة | کہ مسلمان آپس مین بھائی چارہ اور برابری کے ساتھ رہین اور دوسری قومون سے |
| بین المسلمین وحسن الاخلاق والاصطناع بالمجاملة مع اقوام | جو مختلف دین رکھتے ہون حسن اخلاق اور خوش معاملگی سے پیش آئین اور |
| اخر من المتدینین بادیان شتّی وصار امر الخلافة الی رای اهل | خلافت کا دارومدار منتظمین کی رایون اور مشورہ پر رہا جیسے کہ خداوند تعالی نے |
| الحل والعقد والشوری بینهم کما امرهم الله تعالی بقوله وامرهم شوری | اونکو حکم کیا تھا (اونکا کام آپس کے مشورہ سے ہو) نیز دوسرا قول (ای محمد تم |
| بینهم وقوله تعالی وشاورهم فی الامر حتی اجترء الانصار علی تعدد | آپسنے (اپنے اصحاب سے) مشورہ کرو) یہان تک کہ انصار نے اس کی بھی جرأت کی |
| الخلفاء اذ قالوا للمهاجرین منا امیر ومنکم امیر ورده بشیر بن سعد | کہ خلیفہ کئی ہون جبکہ اونھون نے مہاجرین سے کہا تھا کہ ایک امیر ہم مین سے ہو ایک تم مین سے |
| فقال الا ان محمدا من قریش وقومه احق واولی لان معنی | ہو اور بشیر بن سعد نے اپنے اس قول سے اسکی تردید کی تھی کہ سنو محمد قریش مین سے |
| الخلافة هو النیابة عن صاحب الشرع فی اقامة المصالح | ہین اور اونکی قوم امامت کی زیادہ مستحق ہے۔ اسلیے کہ خلافت صاحب شرع کی نیابت |
| العامة الدینیة والدنیویة صیانة لحقوق الناس | اور اوس نیابت کا نام ہے جو عوام کی دینی اور دنیوی مصلحتون مین لوگون کے حقوق کو |

عن جور الملك و اعتسافه لان الملك هو الاجتماع الضروري للبشر
لانجاح مطالب الحيوة تعاونا وتعاضدا فلا بد من فرد
يدبر امر العامة ويحفظ حقوقهم وياخذ حق المظلوم عن
الظالم لكن بما يعتريه الغضب ويتغلب عليه القهر ويوثر لنفسه مالا يوثر
لغيره فيتزلزل بنيان العدل ويفترق شمله فمست الحاجة الى
قوانين السياسة وضوابط المدنية يسلمها الكافة وينقادون
الى اجرائها وتنفيذها فاذا كانت هذه القوانين مفروضة من
العقلاء وسراة الدولة وبصرائها كانت سياسة عقلية واذا
كانت مفروضة من الله لشارع يشرعها ويقررها كانت
سياسة دينية نافعة في الحيوة الدنيا والآخرة -

ومادام صاحب الشرع حيا ينفذها ويجريها كما امره
الله تعالى وبعده يتولى امرها احد من اتباعه واعوانه باقامة
المصالح العامة والحاجات الكافة ولذلك حين توفي النبي صلى الله
عليه وسلم فزع اهل الحل والعقد الى نصب امير يقوم مقامه فجمعوا
في سقيفة بني ساعدة لئلا يفترق شمل الناس وينهدم عمران الاجتماع
الديني والدنيوي واستتب الامر على خلافة ابي بكر الصديق رضي الله عنه
وساق الناس وقادهم الى اتباع الضوابط والقوانين المفروضة
من الله تعالى وتولى امر الخلافة ماشاء الله ثم استخلف
بعده عمر بن الخطاب رضي الله عنه
وعهد اليه بامر الخلافة بعد ما شاور طلحة
وعثمان وعبد الرحمن بن عوف وغيرهم

ملک کے جور و ستم اور کج روی سے بچانیکے لیے قائم کیجائے اور ملک انسان کے اوس ضروری
اجتماع کا نام ہے جو ایک دوسرے کی مدد سے زندگی کے مقاصد پورے کرنیکے لیے حاصل ہو
اس لیے ضرور ہے کہ ایک شخص ایسا ہو جو عام لوگوں کی تدبیر اور اونکے حقوق کی نگرانی
کرے اور ظالم سے مظلوم کا حق لے لیکن اکثر اوقات اوسکو غضب کا سامنا ہو جاتا ہے
اور قہر اوسپر غالب آجاتا ہے اپنے لیے وہ بات اختیار کرتا ہے جو دوسرے کے لیے نہیں کرتا
عدل کی عمارت متزلزل ہو جاتی ہے اوسکا شیرازہ بکھر جاتا ہے اس سے سیاست و تمدن
کے ایسے قواعد و ضوابط کی حاجت پڑی جنکو سب لوگ مانتے ہون اور اونکے اجرا و
تنفیذ مین مطیع ہون اب اگر یہ قوانین عقلا اور تجربہ کار رؤسا دولت کی طرف سے
مقرر کیے گئے ہون تو اسکا نام سیاست عقلی ہوگا اور اگر خداوند تعالی کی جانب سے کسی
شارع کی معرفت جو اونکو مشروع اور مقرر کرے فرض کیے گئے ہون تو اس کا نام
سیاست دینیہ ہوگا جو دنیا و آخرت دونوں زندگیون مین نافع ہوگی -
اور جب تک صاحب شرع زندہ رہے خود اون قوانین کو خدا پاک کے امر کے مطابق نافذ
اور جاری کرتا ہے اور اوسکے بعد اوسکے متبعین اور اعوان مین سے کوئی ایک شخص عوام کے
مصالح اور حاجات قائم کرنیکے لیے اونکا کفیل کار رہتا ہے اسی لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم کی وفات کے وقت منتظمین کسی ایسے امیر کے قائم کرنیکی طرف متوجہ ہوئے جو اونکا صحیح
جانشین بن سکے اور سقیفہ بنی ساعدہ مین اسی لیے جمع ہوئے تھے تاکہ لوگوں کا بندھا ہوا شیرازہ
بکھر نہ جائے اور دینی اور دنیوی اجتماع کی عمارت منہدم نہو جائے اور حضرت ابو بکر
صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت پر بات ختم ہوگئی اونھوں نے ایک مدت تک لوگوں پر حکومت کی اور
خدا پاک کے مقررہ ضوابط و قوانین کی پیروی کی طرف انکو کھینچا اور جب تک خدا نے
چاہا خلافت کے متولی رہے پھر طلحہ اور عثمان اور عبد الرحمن بن عوف وغیرہ رضی اللہ عنہم سے
مشورہ لیکر حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کو اپنے بعد خلیفہ بنایا اور خلافت کا تمام کام

واخبرهم بما يريد فيه فاثنوا على رأيه ثم لما حان يوم عمر رضي الله عنه دعا عليا وعثمان والزبير وسعدا وعبد الرحمن معهم وقال انتظروا طلحة ثلاثا فان جاء والا فاقضوا امركم فترك امر الخلافة شورى بين هذه الستة حتى افضى الامر الى عثمان رض ثم لما قتل اجتمع القوم الى علي منهم طلحة والزبير والمهاجرون والانصار يريدون البيعة على يده فابى وقال اكون وزيرا لكم خير من ان اكون اميرا ومن اخترتم رضيته فالحوا عليه وقالوا لا نعلم احق منك ولا نختار غيرك حتى غلبوه في ذلك فخرج الى المسجد وبايعوه واول من بايع طلحة ثم الزبير۔

فانظر هل ترى تلك الحكومة مستبدة ام جمهورية شورية وهيهات ان تكون مستبدة فانها ما خلت في زمن رشدها عن المحاسبة والمراقبة المنضبطة وكيف يخيل اليك استبدادها وقد كان لكل فرد من القوم مجال المحاسبة والسؤال وما كان احد يطوي كشحه دون الاقتحام في شدائد المراقبة والصيال على الخليفة في كل ما سولت النفس من حق او باطل اما ترى هذا عمر رضي الله عنه مع شدة بطشه وسرعة حنقه للناس ما كان مأمونا عن السؤال والمحاسبة فانه لما قسم اقبية جاءته من ناحية من نواحي مملكته بين الصحابة ثم قام يوما على المنبر ليخطب فوعظ الناس

اونکی سپرد کردیا۔ جو کچھ اس بارہ مین آپکا ارادہ تھا اوس سے اون لوگونکو آگاہ کردیا اونھون نے آپکی رائے کو پسند کیا۔ پھر جب عمر رضی اللہ عنہ کا وقت وفات قریب آیا آپنے حضرت علی اور عثمان اور زبیر اور سعد کو مع عبد الرحمن کے بلایا اور فرمایا کہ طلحہ کا تین دن انتظار کرو اگر وہ آجائین فبہا ورنہ اپنا کام کرلینا اور خلافت کا کام ان چھ افراد کے مشورہ پر چھوڑ دیا یہان تک کہ یہ کام عثمان رضی اللہ عنہ تک پہونچا پھر جب حضرت عثمان قتل کیے گئے تو لوگ حضرت علیؓ کے پاس جمع ہوئے جنمین طلحہ اور زبیر اور بہت سے مہاجرین انصار تھے جو آپکے ہاتھ پر بیعت کا ارادہ رکھتے تھے آپنے انکار کیا اور فرمایا کہ مجھے تمہارا وزیر ہونا امیر ہونے سے زیادہ پسند ہے اور جسکو تم اختیار کروگے اوسکو مین بھی پسند کرونگا لوگون نے بہت اصرار کیا اور کہا کہ آپ سے زیادہ مستحق ہم کسیکو نہین جانتے اور نہ آپکے سوا دوسرے کو اختیار کرسکتے ہین یہان تک کہ اس معاملہ مین اونپر غالب ہوگئے آپ مسجد کو تشریف لائے اور لوگون نے بیعت کی سب سے پہلے طلحہ نے پھر زبیر نے بیعت کی۔

اب دیکھو اور سوچو کیا یہ حکومت شخصی ہے یا جمہوری اور کیسے شخصی ہوسکتی ہے جبکہ وہ اپنے زمن رشد مین کبھی محاسبہ اور باقاعدہ نگرانی سے خالی نہین رہی تھی اوسکے شخصی ہونے کا کیونکر خیال پیدا ہوسکتا ہے حالانکہ قوم کے ایک ایک فرد کو حساب فہمی اور دریافت حال کی مجال تھی اور کوئی شخص نگرانی کے شدائد مین داخل ہونے اور اپنے ہر ایک خیال مین خواہ وہ حق ہو یا باطل خلیفہ پر حملہ کرنے سے پہلو تہی نکرتا تھا۔ کیا تم نہین دیکھتے کہ یہی عمر رضی اللہ عنہ باوجود سختی گرفت اور لوگون سے تیزی کے ساتھ مواخذہ کرنیکے دریافت حال و حساب فہمی سے مامون نہ تھے جب اونھون نے صحابہ مین کچھ قبائین تقسیم کین جو ملک کی کسی جانب سے آئی تھین پھر ایک دن خطبہ پڑھنے کی لیے منبر پر کھڑے ہوئے لوگونکو کچھ وعظ سنایا

وحضهم على الجهاد فقال رجل لا سمعا ولا طاعة فقال
عمر رضي الله عنه لم - قال لانك اثرت نفسك علينا
فان الاقبية التي وزعت بين الناس اعطيت كلا منهم
واحدة واحدة واخذت قبائين فقال عمر رضي الله عنه
من اين عرفت ذلك فقال الان كلا منا قد اجاب قميصه من
تلك الاقبية فما كان لرجل في قباء الا قميص وانت مع طول
قامتك قد اجتبيت لك قميصا وذلك لا يمكن الا في
قبائين فقال صدقت ولكن اخذت قبائي وقباء ابني عبد الله
وما استاثرت لنفسي قبائين فقال الان سمعا وطاعة
وغير ذلك من الوقائع والحوادث - وان وقعة
عثمان رضي الله عنه وطلب ثاره اكبر شاهد عليه
وبالجملة الحكومة المستبدة لها اطوار وشئون شتى
منها الحكومة الفردية المطلقة التي نيلت بالغلبة او الوراثة
ومنها الحكومة الدستورية المامونة عن المسألة والحساب
ومن لوازمها وآثارها اجراء التوريث والامن عن المراقبة
وما كان في ذلك في زمن الخلافة الراشدة وقد نشأ الاستبداد
في الحكومة الاسلامية منذ نشأ التوريث والملكية كما اخبر
النبي ص الخلافة ثلثون سنة ثم يكون ملكا -

السيد علي الزينبي
مدرس الادب بدار العلوم
لندوة العلماء

اور جہاد پر آمادہ کیا ایک شخص نے کہا کہ ہم اطاعت نہیں کرتے عمر رضی اللہ عنہ نے
فرمایا کیوں کہا اس لیے کہ آپ نے اپنے نفس کو ہم پر ترجیح دی ہے اس لیے کہ وہ
قبائیں جو آپ نے لوگوں پر تقسیم کی ہیں ہر ایک کو ایک ایک دی ہے اور آپ نے دو لی ہیں
عمر رضی نے فرمایا تو نے کہاں سے یہ بات معلوم کی اوس نے کہا اس لیے کہ ہم سب نے ان
قباؤں کے کرتے بنائے ہیں ایک شخص کے لیے ایک قبا میں ایک کرتہ سے زیادہ نہیں
بنا اور آپ نے باوجود اس درازی قد کے اپنے لیے ایک کرتہ بنا لیا اور یہ دو قباؤں سے
کم میں نہیں ہو سکتا آپ نے فرمایا تو نے سچ کہا لیکن میں نے ایک قبا اپنی لی ہے اور
ایک اپنے بیٹے عبد اللہ کی اور اپنے لیے دو قبائیں نہیں لیں اوس نے کہا اب اطاعت کرونگا
اسکے علاوہ اور بہت سے واقعے اور حادثے ہیں اور خود حضرت عثمان رضی اللہ
کا واقعہ اور اونکے خون کی طلب اسپر ایک بہت بڑا شاہد ہے خلاصہ یہ کہ
شخصی حکومت کے مختلف حالات اور متعدد شانیں ہیں ایک تو حکومت
شخصیہ مطلقہ جو غلبہ یا میراث کے ذریعہ سے حاصل ہو دوسری وہ حکومت
آئینی جو دریافت حال اور حساب فہمی سے مامون ہو اور اُسکے لوازم
و علامات سے ہے کہ اس میں میراث جاری ہو اور نگرانی سے بے خوف
ہو - اور یہ باتیں خلافت راشدہ کے زمانہ میں نہ تھیں حکومت اسلامیہ
میں اختیار اوسوقت سے پیدا ہوا جب سے میراث اور ملکیت پیدا ہوئی جیسا کہ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی تھی کہ خلافت (یعنی خلافت راشدہ)
تیس برس رہیگی پھر ملک ہو جائیگا -

سید علی زینبی
ادیب دار العلوم
ندوۃ العلماء

